| نمبر شمار | [illegible] | صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰۵ | ۲۱ | ۱۰۳ | عاصی | ابہتام رائے | منشی موہن [illegible] مرحوم [illegible] | کایتھ ماتھر | دھلی | بعد غدر انتقال ہوا | • | ۴ | |
| ۳۰۶ | ۲۲ | ۱۰۳ | عاصی | لالہ سالگرام | | | - | ناظر عدالت بو غدر کے لکھنو تھے | • | ۱ | |
| ۳۰۷ | ۲۳ | ۱۰۳ | عاصی | منشی جمعیت رائے | لالہ امیری داس | • | اوگرپور | • | • | ۱ | |
| ۳۰۸ | ۲۴ | ۱۰۳ | عاصی | منشی مہتاب رائے | - | • | لکھنو | بلازم مطبع اودھ اخبار | • | ۴ | |
| ۳۰۹ | ۲۵ | ۱۰۳ | عاصی | منشی ٹھوڑا رام | | کایتھ سکسینہ | لکھنو | آنجہانی | • | | اوستاد منشی بنیڈہ لال زار |
| ۳۱۰ | ۲۶ | ۱۰۳ | عاقل | لالہ ملکھن لال | - | - | الہ آباد | اہلمد کلکٹری ہیں | • | ۲ | |
| ۳۱۱ | ۲۷ | ۱۰۴ | عزت | دولت رام | رای ہیرا لال | کایتھ | دھلی | سنہ ۱۲۸۹ ہجری میں قضا کی | | ۴ | |
| ۳۱۲ | ۲۸ | ۱۰۴ | عزیز | بھکھاری لال | | • | الہ آباد | سنہ ۱۱۹۶ ہجری | | ۷ | شاگرد خواجہ میر درد |
| ۳۱۳ | ۲۹ | ۱۰۴ | عزیز | شیو ناتھ | - | مہاجن | دھلی | | • | ۱ | |
| ۳۱۴ | ۳۰ | ۱۰۴ | عزیز | مہاراج سنگھ | - | کایتھ | دھلی | آنجہانی | • | ۷ | انہوں نے اپنے اوستاد شاہ نصیر کے کلام کو جمع کیا ہے |
| ۳۱۵ | ۳۱ | ۱۰۴ | عزیز | دیبی پرشاد | ملکھن لال | • | شاہجہانپور | فتحگڈہ میں ہیں | • | | |
| ۳۱۶ | ۳۲ | ۱۰۴ | عزیز | منشی کنور سین | بدھی لال | کایتھ | دھلی | سنہ ۱۲۷۶ ہجری میں قضا کی | حاشیہ گلستان | ۱ | |
| ۳۱۷ | ۳۳ | ۱۰۵ | عزیز | رام سہائے | - | کایتھ سری باستب | لکھنو | • | • | • | |
| ۳۱۸ | ۳۴ | ۱۰۵ | عزیز | منشی تلسی رام | - | • | سلطانپور | سنہ ۱۲[illegible] ہجری | مثنوی مخزن عشق | ۶ | |
| ۳۱۹ | ۳۵ | ۱۰۵ | عشاق | | - | - | - | زمانہ سابق | • | ۱ | |
| ۳۲۰ | ۳۶ | ۱۰۵ | عشرت | پنڈت بسونت سنگھ | • | برہمن قنوجیہ | میرٹھ | سنہ ۱۲۶۰ | • • | ۱ | |
| ۳۲۱ | ۳۷ | ۱۰۵ | عشق | برج موہن لعل | جوالا پرشاد | کایتھ | ٹونک | حی القائم | • | ۲ | |
| ۳۲۲ | ۳۸ | ۱۰۵ | عطارد | راجہ بالکرشن | | | | | • | ۳ | |
| ۳۲۳ | ۳۹ | ۱۰۵ | علم | منشی [illegible] سہائے | لالہ ٹھاکر پرشاد | • | الہ آباد | غازی پور میں ہیں | | ۴ | |
| ۳۲۴ | ۴۰ | ۱۰۶ | عمدہ | خشا رام | • | کشمیری | دھلی | | | ۲ | |
| ۳۲۵ | ۴۱ | ۱۰۶ | عندلیب | گوبند سنگھ | | - | دھلی | کلکتہ میں ہیں | نغمہ عندلیب | ۱ | |
| ۳۲۶ | ۴۲ | ۱۰۶ | عیاش | جیالی رام | - | کایتھ | دھلی | • | | ۱ | |
| ۳۲۷ | ۴۳ | ۱۰۶ | عیاش | رگھبر نراین | | | | • | چمنستان بہار | ۱ | |

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٣٢٨ | ٤٤ | ١٠٦ | عیش | جوالا پرشاد | کالکا پرشاد | . | فرخ آباد | . | | ٣ | |
| ٣٢٩ | ٤٥ | ١٠٦ | عیش | رائی سنگھ عرف | - | کایتھ | دھلی | آنجہانی | - | ٣ | بعد میں ایک مسلمان عورت کے عشق میں مسلمان ہوگئے |
| ٣٣٠ | ٤٦ | ١٠٦ | عیش | پیارے لال | - | . | سہارنپور | - - | - | ٦ | |
| ٣٣١ | . | ١٠٦ | غافل | رائی سنگھ | - | . | | . | - | ١ | حساب دانی میں یکتا تھے |
| ٣٣٢ | ٢ | ١٠٦ | غافل | نہال سنگھ | - | - | مرادآباد | آگرہ میں رہتے ہیں | دیوان و مثنوی ہر سو | ٣ | صاحب اکسیر تقی میاں بسمل و مشکل و میر ساقل انکے شاگرد ہے |
| ٣٣٣ | ٣ | ١٠٧ | غالب | جوتی رام | گنپتی لال مالک اخبار جلوہ طور | ڈہوسر | ریواڑی | میرٹھ میں ہیں | . | ٥ | |
| ٣٣٤ | ٤ | ١٠٧ | غبار | کنہیالال | منشی رائے | . | بلند شہر | | | ١ | |
| ٣٣٥ | ٥ | ١٠٧ | غریب | لالہ تاج بہادر | - | . | | سمت ١٩٢٢ | | . | |
| ٣٣٦ | ٦ | ١٠٧ | غلام | راجہ گوپال | مرزا راجہ رام ناتھ ذرہ | . | - | آنجہانی | - | ٢ | مصاحب حضرت شاہ عالم بادشاہ کے ہے |
| ٣٣٧ | ٧ | ١٠٧ | غنا | رائی پیارے لال کنور | راجہ بہادر سنگھ ابن راجہ صاحب رام | کایستھ دہلوی | لکھنؤ | زندہ ہیں | - . | ١ | |
| ٣٣٨ | ٨ | ١٠٧ | غم | مہتاب سنگھ | - | کایتھ | دہلی | لاہور میں مرے | - | ٤ | |
| ٣٣٩ | ٩ | ١٠٧ | غمگین | منشی ہنس راج | منشی کشن لال | کہتری | دھلی | زندہ ہیں | - | ١٠ | |
| ٣٤٠ | ١ | ١٠٨ | فارغ | مکند سنگھ | | . | دھلی | آنجہانی | - | ٢ | اخیر عمر میں مسلمان ہوکر دہلی میں رہتے تھے۔ |
| ٣٤١ | ٢ | ١٠٨ | فارغ | منشی مٹھن لال | | | - | ڈپٹی انسپکٹر مدارس پٹیالہ ہیں | - | ٤ | |
| ٣٤٢ | ٣ | ١٠٨ | فائز | منشی درگا سنگھ | دہرم داس | | دھلی | فرخ آباد میں ہیں | - | ٤ | |
| ٣٤٣ | ٤ | ١٠٨ | فدا | بختی رام | | . | دھلی | آنجہانی | - | ٢ | شاگرد سودا کے تھے |
| ٣٤٤ | ٥ | ١٠٨ | فدا | پنڈت دیا رام | | کشمیری | آگرہ | ١٢٥٣ ہجری | - | ١ | |
| ٣٤٥ | ٦ | ١٠٨ | فدوی | مکند لال | . | بقال | لاہور | آنجہانی | - | ٧ | |
| ٣٤٦ | ٧ | ١٠٩ | فدوی | لالہ سیوک رام | | - | عظیم آباد پٹنہ | ، | - | ٢ | |
| ٣٤٧ | ٨ | ١٠٩ | فراق | پریم کشور | مہاراجہ جگل کشور | بادشاہ پرست | دھلی | — | . | ١ | |
| ٣٤٨ | ٩ | ١٠٩ | فرح | چودھری بدری داس | کنج لال | چوبے | - | . | . | ١ | |
| [illegible] | [illegible] | ١٠٩ | فرحت | سیتن رام | کہندی پرشاد | کایتھ | دھلی | | . | ٣ | |

| نمبر شمار | نمبر ردیف | صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۴۴ | ۴ | ۱۱۴ | گشتہ | جگت نرائن | . | کشمیری | دہلی | لاہور میں رہے | - | ۵ | |
| ۳۴۵ | ۵ | ۱۱۴ | گشتن | بابو سرجید گھوش | | . | کلکتہ | | - | ۱ | |
| ۳۴۶ | ۶ | ۱۱۵ | کنور | راجہ اودے کشن | راجہ کالی کشن | . | رئیس کلکتہ | موجود ہیں | دیوان | ۲ | |
| ۳۴۷ | ۷ | ۱۱۵ | کنور | جگر درشن سنگھ | راجہ بلوان سنگھ راجہ بجلی | برہمن | اکبرآباد | ایضاً | . | ۱ | |
| ۳۴۸ | ۸ | ۱۱۵ | کوکب | رائی مکند رائے | | . | حیدرآباد | - | . | ۱ | |
| ۳۴۹ | ۱ | ۱۱۵ | گرداب | رام چرن | | . | | . | - | ۵ | |
| ۳۸۰ | ۲ | ۱۱۵ | گلچیں | منشی لال چند | . | کایستھ ماتھر | جودھ پور | ایجنالی | . | ۵ | |
| ۳۸۱ | ۳ | ۱۱۶ | گلزار | لالہ جگناتھ | . | . | . | . | . | ۳ | |
| ۳۸۲ | ۴ | ۱۱۶ | گلشن | گلشن رائے | - | . | حصار | | . | ۳ | |
| ۳۸۳ | ۵ | ۱۱۶ | گلشن | رائے ہیرج | نیر علی بخش | کایتھ | لکھنؤ | - | . | ۱ | |
| ۳۸۴ | ۶ | ۱۱۶ | گینشی لال | گینشی لال | رام کشن | ڈھوسر | . | سنہ ۱۸۶۴ء | . | ۱ | |
| ۳۸۵ | ۷ | ۱۱۶ | گینشی لال | | . | ایضاً | . | . | | ۴ | |
| ۳۸۶ | ۸ | ۱۱۶ | گنگا | گنگا پرشاد | گینشی لال | کھتری | لاہور | | . | ۲ | |
| ۳۸۷ | ۹ | ۱۱۷ | گوہر | پنڈت برہمی ناتھ | . | کشمیری | | | - | ۹ | |
| ۳۸۸ | ۱۰ | ۱۱۷ | گوہر | منشی گیندن لال | . | کھتری | لکھنؤ | | . | ۳ | |
| ۳۸۹ | ۱۱ | ۱۱۷ | گوہریاب | منشی رام کرشن | . | | حیدرآباد | | . | ۱ | |
| ۳۹۰ | ۱ | ۱۱۷ | لالہ | بھولی پرشاد | . | . | دہلی | صاحب مطبع | - | ۷ | |
| ۳۹۱ | ۲ | ۱۱۷ | لالہ | اننتی پرشاد | . | . | حیدرآباد | | - | ۱ | |
| ۳۹۲ | ۳ | ۱۱۷ | لایق | لالہ رام پرشاد | . | . | متھرا | | - | ۱ | |
| ۳۹۳ | ۴ | ۱۱۷ | لطیف | لالہ سنتو سہائے | دیبی پرشاد | . | . | . | . | ۱ | |
| ۳۹۴ | ۵ | ۱۱۷ | لطیف | دولت سنگھ | . | کھتری | . | . | . | ۱ | |
| ۳۹۵ | ۶ | ۱۱۷ | لودھی | منشی بھگوان دیال | . | کایستھ سری باستب | .. | - | ہردو نامہ | ۳ | |
| ۳۹۶ | ۷ | ۱۱۸ | لیق | منشی کرتا پرشاد | | . | . | کانپور میں ہیں | دیوان و مثنوی | ۸ | |
| ۳۹۷ | ۸ | ۱۱۸ | لیق | رام سروپ | . | . | . | | - | ۴ | |

| نمبر شمار | [illegible] | نمبر صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۹۸ | ۱ | ۱۱۸ | مایل | لالہ لالت پرشاد | | کایتھ | لکھنؤ | . | . | ۲ | |
| ۳۹۹ | ۲ | ۱۱۸ | مبتلا | لالہ چیندی سہائی | | . | اودھ پرتاب گڈھ | الہ آباد میں ہیں | . | ۲ | |
| ۴۰۰ | ۳ | ۱۱۸ | مبتہج | لالہ بلوکچند | . | . | . | | . | ۱۰ | |
| ۴۰۱ | ۴ | ۱۱۸ | متہرا ناتہہ | متہرا ناتہہ | . | . | متھرا | . | . | ۲ | |
| ۴۰۲ | ۵ | ۱۱۸ | متھو | لالہ متھو لال | . | | متھرا | . | . | ۲ | |
| ۴۰۳ | ۶ | ۱۱۸ | مجذوب | گوری شنکر | جیراتی لال | | . | پیشکار تحصیل ہزارہ میں | . | ۱ | |
| ۴۰۴ | ۷ | ۱۱۸ | مجروح | منشی کشن چند | . | کشمیری | لکھنؤ | . | . | ۱ | |
| ۴۰۵ | ۸ | ۱۱۹ | مجروح | لالہ دوارکا پرشاد | بختاور لال چودہری | . | فرخ آباد | | . | ۱ | |
| ۴۰۶ | ۹ | ۱۱۹ | مجنوں | لالہ شنکر لال | دونیلی لال | . | ایضاً | . | . | ۲ | |
| ۴۰۷ | ۱۰ | ۱۱۹ | محبوب | محبوب سنگھ | گلاب سنگھ | کھتری | دہلی | حی القائم | . | ۱ | |
| ۴۰۸ | ۱۱ | ۱۱۹ | محروم | لالہ انگدرای | | . | فرخ آباد | | . | ۱ | |
| ۴۰۹ | ۱۲ | ۱۱۹ | مخلص | انندرام | | کھتری | دہلی | آصفجاہی | | | محمد شاہ بادشاہ کی عہد میں بڑی امیر ہوگذری ہیں |
| ۴۱۰ | ۱۳ | ۱۱۹ | مخلص | بابو مستی دھر | . | . | | . | . | . | |
| ۴۱۱ | ۱۴ | ۱۱۹ | مدارلال | مداری لال | | . | لکھنؤ | . | اندر سبھا | ۳ | |
| ۴۱۲ | ۱۵ | ۱۱۹ | مدہوش | منشی کنوجی | برج لال | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | موجود ہیں | دیوان مسمی بہارستان عشق | ۲ | |
| ۴۱۳ | ۱۶ | ۱۱۹ | مدہوش | پنڈت رامجی داس | پنڈت گلاب سنگھ | گوڈ برہمن | دہلی | ایضاً | . | ۲ | |
| ۴۱۴ | ۱۷ | ۱۲۰ | مدہوش | ابنی پرشاد | | . | . | . | پوتہی گوپی چند | ۱ | |
| ۴۱۵ | ۱۸ | ۱۲۰ | مروت | تاسکرن متو ناتہو جی | پنڈت بستی رام | پنڈت دکہنی | لکھنؤ | . | . | ۹ | |
| ۴۱۶ | ۱۹ | ۱۲۰ | مریخ | جانکی پرشاد | جوگل کشور | . | فرخ آباد | . | . | ۹ | |
| ۴۱۷ | ۲۰ | ۱۲۰ | مست | . | . | کھتری | پنجاب گوجرانوالہ | . | . | ۲ | |
| ۴۱۸ | ۲۱ | ۱۲۰ | مسرت | عوض راے | | . | . | | . | . | |
| ۴۱۹ | ۲۲ | ۱۲۰ | مسرت | شنکر ناتہہ | . | کایتھ | دہلی | . | . | ۱ | |
| ۴۲۰ | ۲۳ | ۱۲۰ | سرور | گردہاری لال | . | . | خیرآباد | . | . | ۱ | |
| ۴۲۱ | ۲۴ | ۱۲۰ | مشتاق | شاکر [illegible] | . | راجپوت | [illegible] | . | . | ۱ | |

| نمبر شمار | نمبر | صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۶۷ | ۶ | ۱۳۰ | ناز | ستولال | | کھتری | - | - | - | ۲ | |
| ۴۶۸ | ۷ | ۱۳۰ | ناصح | چھاجو رام | | برہمن | بوڈل | | - | ۱ | |
| ۴۶۹ | ۸ | ۱۳۱ | ناطق | جگناتھ | لالہ الجی | | . | . | - | ۱ | |
| ۴۷۰ | ۹ | ۱۳۱ | ناظم | پنڈت شیو پرشاد | نانک چند | کشمیری | لکھنؤ | - | - | ۵ | |
| ۴۷۱ | ۱۰ | ۱۳۱ | ناظم | درگا پرشاد | چھوٹے لال | . | شمس آباد | - | - | ۱ | |
| ۴۷۲ | ۱۱ | ۱۳۱ | ناظم | کاشی پرشاد | بدری ناتھ | کشمیری | لکھنؤ | بھرت پور میں ہیں | - | ۱ | |
| ۴۷۳ | ۱۲ | ۱۳۱ | نالان | دولا رائے | بھیکن لال | مہاجن | پوہانہ | دہلی میں ہیں | - | - | |
| ۴۷۴ | ۱۳ | ۱۳۱ | نالان | ستولال | . | کھتری | دھلی | . | . | ۱ | |
| ۴۷۵ | ۱۴ | ۱۳۱ | نامی | لالہ موہن لال | . | کایتھ | دھلی | . | . | ۱ | |
| ۴۷۶ | ۱۵ | ۱۳۱ | نامی | منشی بدری داس | نہال چند | کھتری | دھلی | اپنے وطن میں ہیں | . | ۲ | |
| ۴۷۷ | ۱۶ | ۱۳۱ | نثار | منشی سدا سکھ | منشی سیتل پرشاد | کایتھ | الہ آباد | انجہانی | دیوان اردو فارسی | ۱۰ | |
| ۴۷۸ | ۱۷ | ۱۳۱ | نجات | شنکر سروپ | رام سروپ | . | [illegible] دھلی میں پھر | [illegible] | . | ۱ | |
| ۴۷۹ | ۱۸ | ۱۳۱ | نسبت | رگھوناتھ پرشاد | - | . | شاہ آباد | . | . | ۲ | |
| ۴۸۰ | ۱۹ | ۱۳۱ | نسیم | پنڈت نانک پرشاد / مرزا راجہ | رام ناتھ پرشاد [illegible] | | دھلی | انجہانی | - | ۳ | ناظر دربار شاہی تھے |
| ۴۸۱ | ۲۰ | ۱۳۱ | نسیم | پنڈت برجناتھ | - | . | [illegible] آباد | | . | ۷ | |
| ۴۸۲ | ۲۱ | ۱۳۲ | نسیم | پنڈت دیا شنکر | گنگا پرشاد | کشمیری | لکھنؤ | انجہانی | مثنوی گلزار نسیم | ۵۳ | |
| ۴۸۳ | ۲۲ | ۱۳۳ | نشاط | ایسر سنگھ | سندر داس | کایتھ | دھلی | انجہانی | | ۱۳ | |
| ۴۸۴ | ۲۳ | ۱۳۳ | نشاط | لالہ ایودھیا پرشاد | بیر پرشاد اکسیری | . | فرخ آباد | - | . | ۱ | |
| ۴۸۵ | ۲۴ | ۱۳۳ | نشاط | - | . | | حیدرآباد | انجہانی | . | ۱ | |
| ۴۸۶ | ۲۵ | ۱۳۴ | نشاط | بالگووند سہائے | . | | . | . | . | ۳ | |
| ۴۸۷ | ۲۶ | ۱۳۴ | نصرت | لالہ گوبند رائے | . | کایتھ | دھلی | انجہانی | . | ۱ | |
| ۴۸۸ | ۲۷ | ۱۳۴ | نصیر | ارجن سنگھ | بدھ سنگھ | | . | داروغہ توپخانہ راجہ سمتھر میں | . | ۱ | |
| ۴۸۹ | ۲۸ | ۱۳۴ | نظیر | پنڈت بسنت رائے | . | | . | . | . | ۱ | |
| ۴۹۰ | ۲۹ | ۱۳۴ | نگہت | منشی ماتا پرشاد | | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | حی القائم | . | . | منشی رام سہائے تمنا کی بیاض میں ہیں |

| نمبر شمار | نمبر ترتیب | نمبر صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۹۱ | ۳۰ | ۱۳۴ | نور | بنسی دھر | لالہ چھر چند | بقال | پور ضلع سہارنپور | دہلی میں ہیں | - | ۳ | |
| ۴۹۲ | ۳۱ | ۱۳۵ | نہال | لالہ چندی سہائے | راجہ جیالال | | میرٹھ | | - | ۱ | |
| ۴۹۳ | ۳۲ | ۱۳۵ | | نہال چند | | | لاہور | | گل بکاولی اردو | ۴ | |
| ۴۹۴ | ۳۳ | ۱۳۵ | نیاز | لالہ راجا رام | جگناتھ | - | بھگونت نگر | - | - | ۱ | |
| ۴۹۵ | ۳۴ | ۱۳۵ | نیسان | ماتا پرشاد | پورنچند | کایستھ سکسینہ | لکھنؤ | حی القائم | قرانہ عجائب نظم | ۷ | |
| ۴۹۶ | ۳۵ | ۱۳۵ | | نیم چند | - | - | - | - | گل وصنوبر نظم | ۲ | |
| ۴۹۷ | ۱ | ۱۳۵ | واصف | لالہ لال سنگھ | - | - | میرٹھ | - | - | ۱ | |
| ۴۹۸ | ۲ | ۱۳۵ | واصف | لال سنگھ | - | ٹھاکر | | رڑکی میں ہیں | - | ۵ | |
| ۴۹۹ | ۳ | ۱۳۵ | واصل | درگا پرشاد | گنگا پرشاد | - | کول | علیگڈھ میں ہیں | - | ۱ | |
| ۵۰۰ | ۴ | ۱۳۶ | والہ | - | - | - | فیض آباد | | - | ۲ | |
| ۵۰۱ | ۵ | ۱۳۶ | وحدت | رائے جمعیت | - | کایستھ | میرٹھ | - | - | ۱ | |
| ۵۰۲ | ۶ | ۱۳۶ | وحشی | بشیر ناتھ | گوپی ناتھ | - | دہلی | - | - | ۱ | |
| ۵۰۳ | ۷ | ۱۳۶ | وحشی | لالہ کنہیا لال | منگل سین | کایستھ | دہلی | ملازم ریل ہیں | - | ۱ | حکیم سکہا نند رقم کی اولاد سے ہیں |
| ۵۰۴ | ۸ | ۱۳۶ | وحشی | پنڈت بشمبر ناتھ | تیشر ناتھ | کشمیری | دہلی | سانبہر میں ہیں | - | ۳ | |
| ۵۰۵ | ۹ | ۱۳۶ | وصف | بینی مادہو | سولچند | - | - | - | - | ۱ | |
| ۵۰۶ | ۱۰ | ۱۳۶ | وصفی | رائے سیوارام | دیبی پرشاد | کایستھ سکسینہ | لکھنؤ | - | - | ۳ | |
| ۵۰۷ | ۱۱ | ۱۳۶ | وفا | راجہ نول رائے | - | کایستھ سکسینہ | - | انجہانی | دیوان | ۲ | نائب نواب صفدر جنگ تھے سمت ۱۲۰۷ میں روہیلوں کی لڑائی میں کام آئے |
| ۵۰۸ | ۱۲ | ۱۳۷ | وقار | شنکر لال | - | - | الہ آباد | | - | ۲ | |
| ۵۰۹ | ۱۳ | ۱۳۷ | وقار | رائے بخشی نوندہ | | کایستھ سکسینہ | لکھنؤ | حی القائم | چند کتب | ۲۰ | |
| ۵۱۰ | ۱۴ | ۱۳۷ | وقار | راجہ کشن کمار | ہر روشن کشن | کایستھ ماتھر | مراد آباد | ایضاً | دیوان | ۲۵ | رئیس اعظم بڑے آدمی ہیں |
| ۵۱۱ | ۱۵ | ۱۴۱ | وہبی | منشی شنکر دیال | سوبہارام واصفی | کایستھ سکسینہ | لکھنؤ | منیجر اودھ اخبار ہیں | کلیات وہبی، عقد مرصع، مسدس ورنگ | ۳۹۹ | |

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

بلبل شیراز پر اترانا نہ گلستان
ہین یہان کی طوطیان ہند بہی شیوا زبان
گو زبان فارسی شیرین شکر ہے بے گمان
پر جو ہندی مین مزہ ہے وہ کہان

شایقین سخن کو مژدہ ہو کہ یہہ **دوسرا حصہ تذکرۃ الشعراے ہنود** کا اونکی خدمت مین پیش کیا جاتا ہے اور مولف کا مقصد اسکی تالیف سے سواے بقاے نام ابناے جنس کے اور کچہہ نہین ہے ہندوٗن کی فارسی شاعری کا احوال تو **اول حصہ** مین حوالۂ قلم ہو چکا ہے اور اس جلد مین اونکی اردو شاعری کا بیان ہے اول اردو شاعر ہندوٗن مین منشی ولی رام ولی تخلص قوم کایتہہ ہوئے ہین یہہ حضرت شاہجہان بادشاہ کے عہد مین تہے اونکے بعد راے انند رام مخلص اور مہاراجہ رام نراین موزون نے اس شاعری کو کچہہ وسعت دی مگر جو ترقی اور سرسبزی اسکی راے سرب سکہہ دیوانہ اور کاکا جی پروانہ کی ذات سے ہوئی وہ بہت عجیب اور لاثانی تہی کیونکہ راے سرب سکہہ دیوانہ نے تو اپنی اوستادی سے اسکی اثر کو بذریعہ اپنے شاگردون کے کہ انمنجملہ ایک جعفر علی حسرت ہیچ میان قلندر بخش جرأت کے اوستاد تہے دور دور پہونچایا اور کاکا جی پروانہ نے اپنی قدردانی اور فیاضی سے اسکی مربی گری کی پہر تو یہانتک نوبت پہونچی کہ اسکا جابجا رواج ہو گیا اور دلی و لکہنو دو بڑے مرکز اسکے قرار پائے جہان بادشاہون کی سرپرستی اور صلہ بخشی سے بڑے بڑے اوستاد اہل زبان پیدا ہوئے جنکی سحر طرازی اور نکتہ پردازی سے اردو کی شاعری نے وہ فروغ پایا کہ تمام ہندوستان مین اوسکا آفتاب اوج اقبال پر چمکتا ہے اور گانوٗن تک کے لوگ خصوصاً ہندوٗن کے اوسکے جمال باکمال اور نور لایزال سے فیض پائے ہوئے ہین چنانچہ آج صرف ہندوٗن مین بہت ایسے شاعر شیوا زبان موجود ہین کہ جنکی شاعری کو ہندو اور مسلمان دونون پسند کرتے ہین بہلا کون ایسا ہوگا جو بتعصب

جوہر فرحت وقار اور وہبی وغیرہ کے دلکش اور دلپسند شعرون کو سُنکر داد نہ دے گا ہم اس بیان کو زیادہ
طول دینا نہین چاہتے ناظرین آگے چلکر خود دیکھ لینگے کیونکہ مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید ہان
اتنا ضرور ہے کہ مسلمانون کی بہ نسبت ہماری قوم مین عمدہ شاعرون کی تعداد کم ہے سبب اسکا یہہ ہے کہ پچاس
برس اوّل تو ہماری قوم کے لوگ معاش کی ضرورت سے اُردو کی بہ نسبت فارسی کو زیادہ پسند کرتے تھے اور اب
انگریزی بہت پسند کرتے ہین پس اُردو کی شاعری جسقدر ان پچاس برسون مین ہم لوگون کے اندر مروّج ہوئی
گو کافی نہتی پر اسقدر تو ضرور تھی کہ پچاس برس اوّل جو مسلمانون کا خیال ہندؤن کی اُردو شاعری اور زباندانی
کی نسبت تھا وہ اوس سے بہت کچھ بدل گیا تھا یا تو ایک وہ دن تھا کہ انشاء اللہ خان نے اپنی کتاب مین ہندؤن
کے کلام کو خالی از فصاحت لکھا ایکدن ایسا آیا کہ مرزا غالب جیسے اوستاد مسلم الثبوت نے پنڈت دیاشنکر کی
مثنوی گلزار نسیم کو بلاغت کہا اور نسیم کے بعد جو نامی ہندو شاعر ہوے وہ فصیح بھی تھے اور بلیغ بھی —
اس مجموعہ مین پانسو انیس شاعرون کا کلام ہے گو قیاس چاہتا ہے کہ یہہ تعداد باعتبار کثرت اور لیاقت علم و فضل
ہندؤن کے جو آج دیکھنے مین آتی ہے بہت کم ہے کیونکہ اس سے زیادہ تو اسوقت ہندو شاعر موجود ہون گے
لیکن جب صرف اسقدر کی محنت تلاش اور دشواریابی پر خیال آتا ہے تو بے اختیار یہہ شعر زبان حال سے
نکل جاتا ہے ؎ یون لائے اوسکی کوچہ سے دل اپنا ڈھونڈکر — دیکھا جہان پڑا کوئی ٹکڑا اوٹھا لیا — ہر شاعر کے خاندانی حالات
اور اوسکی تصنیفات کی تحقیقات جہانتک ممکن تھا کی گئی اور پھر بھی جو باقی رہگئی وہ باقی ہے بشرط دریافت طبع ثانی
مین شامل کردی جائیگی — اخیر مین ہم اون علم دوست محض خیر اور سراپا کرم اشخاص کے نام کہ جنہون نے اس
نسخہ خوش پیرا کی تالیف مین اثنائی ایڈیشن بہا مدد دی ہے کمال شکوری لکھتے ہین اور اس دیباچہ کو اون کے ذکر خیر پر ختم
کرتے ہین اور وہ نام نامی یہہ ہین — منشی درگا پرشاد صاحب نادر قوم کہتری سکنہ دہلی
منشی کیول رام صاحب شیدا قوم کایتھ مدرس مدرسہ چاندپور — منشی رائے جواہر سنگہ صاحب جوہر لکھنوی —
منشی گوکل پرشاد صاحب رسا باشندہ کانپور — لالہ لال بہادر صاحب زخمی سکنہ کانپور — منشی
اندرمن صاحب مرادآباد — ٹھاکر گلاب سنگہ صاحب مشتاق اور سیر نہر جمن — منشی شنکر دیال صاحب
فرحت لکھنوی — منشی دلوکی نندن صاحب ہنر باشندہ الہ آباد — منشی لچھمی نراین صاحب
آذر سکنہ ٹونک — پنڈت بشیشر ناتھ صاحب بصیر دہلوی — پنڈت جانکی ناتھ صاحب ناظم
محکمہ اپیل ریاست جودہ پور —

| آثم | تخلص لالہ گبھرو دیال باشندہ متھرا اور حال معلوم نہین یہہ شعر اونکا ہے — | |
|---|---|---|
| | گلو نہ سر پہ ہے افسوس ٹوٹی ہاتہ گلچین سے | اگر نہ تیری طرح گلشن مین گر میرا ہوتا |

اونکی جو بہم ہوئے تھی درج تذکرہ کئے گئے جن سے اونکی عاشق مزاجی اور نازک خیالی عیان ہے —

| | |
|---|---|
| پوچھتے کیا ہو کہ شب آشفتہ کیونکر مر گیا | اوسمین باقی رہا تھا بندہ رو در مر گیا |
| ہو جدائی مین بسر آشفتہ جیتی ہی تنگ | سن ہی لوگی اک دن اکدن ہو کر سر گیا |
| تیرا شکوہ کبھو لب پر نہ آیا | پہ تجھکو رحم اے کافر نہ آیا |
| ہائے تجھے دیکھا اسکا رنگ کہ اب | مجھکو مت چھیڑو کہین آشفتہ یہان آجائیگا |
| زلفون سے بھی یاد رخ نے دل لیا جو | کا ڈر تھا سو تبسم ہے مسکراتا کیا کہو |
| رکھا سر پانون پر اوسکے تو بولا | کہ تو بھی بے سر و پا کس قدر ہے |
| جان من عاشق نے تیرے شب کو اک نالہ کیا | آدمی تھا آخرش صدا اوٹھا کر مر گیا |
| سمجھتا نہیں ہے یہ جو کہ بیمار عشق کا | یارب نہ ہو کسیکو بھی آزار عشق کا |
| گو دعا کی ہی لیتے ہو خدا کا تو خیال | کیا نبھی گی گر کبھی تو بد گمان ہو جائیگا |
| بالکل ہی اوسنے کہلدیا سب آزار عشق | کم ظرف ہی نہ دیدۂ گریان کو کیا کہون |
| ایک اسکی دیکھنے نے کر دیا عالم کو قتل | یہ تیرا ابرو ہے یا عید الضحی کا چاند ہے |
| دم کا مہمان ہے اور آشفتہ | بیخبر تجھکو کچھ خبر بھی ہے |

**آشفتہ** — تخلص پنڈت امرناتھ کشمیری شاگرد تنویر ایک مرد نوجوان وجیہہ خوش فکر ہین غدر سے پہلی تو دہلی مین رہتے تھے مگر اب لاہور مین کسی علاقہ پر ممتاز ہین کلام انکا بہت پاکیزہ اور پُر مضمون ہے اور سُنا گیا کہ انہون نے بہت کچھ کہا ہے مگر ہمکو جتنے اشعار اونکے ایک تذکرہ سے ملے وہ سب یہان لکھے جاتے ہین —

| | |
|---|---|
| غیر ممکن ہے کہ ہو درسی آشفتہ دل لگے | حلقۂ دام بلا حلقہ ہے زلف یار کا |
| کونسے روز رُلایا نہ غم یار نے ہای | کون ہے روز مری چشم پہ دامان نہوا |
| اندنون تم جو ہو آشفتہ پریشان خاطر | کسی ہوش آنکھ کہو کیا دل اُن پر آیا |
| آشفتہ بزم یار مین ساقی شتاب خیز | کیونکر چہون کرتی ہی ٹکڑے جگر شراب |
| یاد آ گئی جو جنبش ابرو تو کیا کہون | رکھی گلی پہ رات کو بے اختیار تیغ |
| وہان نہین ہے بغض محبت کا طبیب | چھٹی نہ حشر تک کبھی ہو سو دوا سے ہم |
| جسکی باعث ہم انکی نظرون سے گر گئے | دل کی کچھ بھی ہم تو آئی وسیا نہین |
| لگا تھا خار عدو کی شب جانان کف پا کو | جلائی آتش غم نے مرے دلکی تمنا کو |
| نزع مین دیدار جانانکا میسر ہو گیا | اپنا مرنا مجھکو جینے سے بہتر ہو گیا |
| تن پہ جب بخیہ وحشت نے ادھیڑا ایک تار | تو دیا وحشت جنون نے مجھے دامان اوٹھا |
| بجلی مین ہی اوسکی ہنسی کی ہی شرارت | اور ابر مونہ ہی مرے دیدۂ تر کا |
| کی ہوگی اوسنے بادہ کشی بزم غیر مین | تلخی رہی جو میری زبان تمام رات |
| ہی سجدہ خاک پر شہیدون کے | بہکتی کیون ہو فرش خواب کے لب |
| میرا ہی دل نہ لے زلف کو بستہ کہو کیون | زلفونکی طرح دل بھی بچھا ہے کہین |
| دیکھکر ہو گا آفت جانکو کیا حال | تجکو بے دیکھے ہی بیتاب ہوا جاتا ہو |
| دلمین آشفتہ ہے تو گنگا خیال | لب پہ باتین ہین پارسائی کی |

**آگہ** — پنڈت جوالا ناتھ خلف داتا رام برہمن فارسی بھی کہتے ہین اور کلکتہ مین رہتے ہین —

| | | | |
|---|---|---|---|
| جان جاتی ہی تڑپتا ہون پڑا | دیکھتی کیا ہو تماشا کیا ہے | تیرا دیدار میسر ہو وے | اس سوا اور تمنا کیا ہے |

**اثر** — پنڈت نرنجن ناتھ لکھنوی اور حال معلوم نہوا یہہ شعر اونکے ہاتھ آئے تھے سو درج کئے گئے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| گر قسم وصف قد موزون دلبر ہو گیا | جا بجا اشعار مین آیا صنوبر ہو گیا | ہم اثر محروم قسمت کے سبب سے رہ گئے | اوس پری کا وصل غیرونکو میسر ہو گیا |

**احسن** — تخلص منشی سیتا رام ساکن متوطن لکھنو شاگرد منشی دیاکرشن صاحب ریحان —

| | | | |
|---|---|---|---|
| عنبر شامہ ہر وقت فضا کھیلتی ہے | کالی ناگن ہی نہین یار کے گیسو | یار کی زلف کی تعریف لکھی کیا احسن | سنبل باغ جنان بھی ہی بہتر گیسو |

**اخگر** تخلص منشی سیتل پرشاد نامی شعرای لکھنو سے تھے اونہون نے سرید بھاگوت کی بارہوین اسکند کا اردو منظوم ترجمہ کیا ہے

## تاریخ گریخت غازی احمد مختار پاشا

جو بھاگا احمد مختار پاشا غازی رومی　　لا ایکے کہا بس احمد غازی لقب بھاگا

**الفت** - تخلص منگل سین قوم کایتھہ سکنۂ عظیم آباد جنھون نے دہلی مین آکر جرأت سے اصلاح لی تھی اور اونکے اس شعر سے مترشح ہوتا ہے کہ اچھی طبیعت رکھتے تھے -

ہر قدم پر یہان تلک آ تمھین سوز نہان مین
کیونکہ گھر جانے لگے شام و سحر دو جاے کے

**الفتی** - راجہ پیارے لال عظیم آبادی ولد راے سکھن جی عظیم آباد کے مشہور صوبہ دار راجہ رام نراین موزون تخلص کے وارث ہین اور رئیس اعظم اوس ناحیہ کے ہین فارسی بھی کہتے ہین اور اردو مین بھی داد سخن دیتے ہین چنانچہ یہہ شعر اونکا اونکی کلام کی صفائی کا عمدہ نمونہ ہے -

خاکساری سی مثال نقش پا
جسجگہ بیٹھے وہین کے ہو رہے

**امانت** تخلص لالہ امانت راے جو محلہ دریبہ واقع دہلی مین رہتے تھے اور حال اونکا معلوم نہوا شاید یہہ وہی امانت راے ہون کہ جنھون نے راماین اور بھاگوت کا فارسی منظوم ترجمہ کیا ہے -

تشریف یہان نہ لاؤ پر نامہ تو بھیجو
مت خبر ہماری اپنی خبر تو بھیجو

**امیر** - تخلص جوالا شنکر ولد گنگا دت قوم کایتھہ سکسینہ باشندہ بریلی ایک ذی استعداد اور نیک نفس آدمی ہین انکی تصنیفات سے ہین ایک کتھا ست نراین مسمّی بہ واقع عذاب لکھی ہے جو ۱۸۸۱ع مین چھپی ہے کتھا واقعی دلچسپ اور قابل دیکھنے کے ہے اوسکی نظم بہت سلیس اور شیرین ہے چنانچہ یہہ چند شعر بطور نمونہ اسمین سے بیان درج کیے جاتے ہین

زبان پر ست نراین کا ہی نام
جمال اوسکا تماشا روبرو ہے

کہ جب سبحان کو تن مین آرام
چمن مین گل ہی گل ہین رنگ و بو ہے
بیان کیا کر سکے یہہ مشت خاک

اوسی کی ہر طرف جلوہ گری ہے
جدا ہے سب سے لیکن ہے ہر اک جا
بجز اسکے کہ ہے وہ ایزد پاک

کہین زہر کہین وہ مشتری ہے
ڈھوہڈی سی دو ہے کیتا ہے یکتا

**اندرمن** - تخلص باسم خود زبدۂ محققان نور کہن قدوۂ موحدان فخر زمن منشی اندرمن جو آج علم و فضل مین اپنے وقت کی یکتا ہین اور جنکی علمیت و فضیلت کا شہرہ تمام ہندوستان مین پھیلا ہوا ہے یہہ قوم سے مہاجن ہین اور ان مراد آباد کو اونکی سکونت سے شرف حاصل ہے اونکو جسقدر عبور مذہبی علوم اور کتب شاستر مین ہے اوسیقدر مسلمانو اور انگریزون کے علم دین مین بھی ہے اونھون نے مباحثہ مذہبی مین بڑی شہرت اور ناموری پائی ہے اور اب تک مندرجہ ذیل کتب اردو اور فارسی مین تصنیف کر چکی ہین - ۱ - تحفۃ الاسلام - بجواب کتاب تحفۃ الہند مولوی عبید اللہ صاحب

۲ - ابطال المتخاصمین - بجواب آیۃ الاسلام و اعجاز محمدی -　۳ - حملہ ہند -　۴ - صولت ہند -

۵ - صمصام ہند -　۶ - عماد ہند -　۷ - صوارم ہند -　۸ - پاداش اسلام بجواب خلعت الہنود

۹ - اصول دین احمد - بجواب اصول دین ہنود -　۱۰ - اندر بجر - بجواب سوط الجبار مولوی محمد علی صاحب

ان کتابون کی عبارت بہت صاف شیرین عام فہم اور دلنشین ہے اونکی مطالعہ سے ہر ایک ہندو اپنے اور مسلمانون کی مذہب کی حقیقت اور ماہیت سے واقف ہونیکا فائدہ اوٹھا سکتا ہے علاوہ اسکی بہت کچہ عمدہ ذکر اونکے خوارق عادات کا بھی سننے مین آیا ہے اور اونکا دم فی زماننا ہندوستان مین مغتنمات سے ہے اونکی تصنیفات نے بہت سے کم علم اور مذہب سے ناواقف ہندؤونکو مسلمان اور کرسٹان ہونے سے محفوظ رکھا ہے سوائے کتب مباحثہ مذہبی کے اور کوئی تصنیف اونکی ہمارے دیکھنے مین نہین آئی اور نہ کوئی کلام نظم قسم غزل و شعر وغیرہ سے معاینہ اور مسموع ہوا لہذا یہہ چند شعر اونکے جو خاکساری کی صفت مین ہین کتاب اصول دین احمد سے بضرورت یادگار منتخب ہوکر یہان درج کیے گئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جو ہشت خاک رہ پرا تھا ہین | سمجھتے خاک ہی کو کیمیا ہین | جو ہین وہ خاکسا حضرت پاک | ہوئی ہو اسطے آلودہ خاک |
| جو ہووے خاک بنیر کوی دلدار | ادبی ہے خاک سے ہر دم سرکار | جسے زر خاک سے حاصل ہوا ہے | بنی خاک اوسکے حق مین کیمیا ہے |
| تو خاک ہنیار یون ہے پوچھہ خود سر | کہ ہے خاک اوسکو سونے کے برابر | نہ ہرگز خاکسارون سے ہو بدظن | کہ ہوتے خاک سے آئینہ روشن |
| نہ اصلا خاک پر کر طعن بیباک | کہ دنیا اول و آخر مین ہے خاک | بباعث خاک کے ہے باغ و بستان | بدولت خاک کے ہے کاخ و ایوان |
| عیان ہو خاک سے لعل بدخشان | ہوتا خاک سے یاقوت مرجان | زر گل خاک سے آتا ہے بیرون | دیا ہے خاک ہی مین گنج قارون |
| میسر خاک ہی سے ہین خزاین | اسے مین مدفن رہتی ہین دفاین | ہوا ہے قدسیون کا جا کے افسر | رکھا ہے جسنے اپنا خاک پر سر |
| بظاہر دیکھ لے اے حق فراموش | کہ دریا بی کیا ہے خاک سے جوش | طفیل خاک سے رونیدگی سب | بدولت اسکی ہین جیتے لبالب |
| تو خود بھی خاک ہے اے خاکسار | غرور اتنا نہ مشت خاک پر کر | غرض ہے خاک ہی سب جز و کل | سمجھہ ہر شے اسی سے بی تامل |

**الفت** — تخلص پنڈت شنبہو ناتھہ لکھنوی ولد کیشو ناتھہ شاگرد آغا حسین مرزا عشق و معصوم طوطی —

| | | | |
|---|---|---|---|
| مجھہ پر جو گزرتی ہے روش ہے یا نہ | خود حال آئینہ ہے کوئی کیا خبر کرے | کیون شام سے گھبرا گئے ٹہرو صاحب | شوق ہے تو گھر چلی جایئو کچہ رات ہے |
| زلفون کی یاد نے یہہ کیا ناتوان مجھے | تا نفس بھی اب تو ہے بار گران مجھے | نسبت ازل سے عاشق و معشوق کو ہے | وہ بیٹھے ہین ہوئے تو کیا بیزبان مجھے |
| ہر دم ہے غمگسار مین ہمدم ہین درد مین | کب بھولتی ہین نالہ و آہ و فغان مجھے | یار ورنگے قافلہ سے کہلی چشم دوربین | سر ہو گئی ہے گردش کاروان مجھے |

**ادباش** — تخلص منشی چھنو لال ریختی گو ساکن دہلی کچہ کلام انکا منشی درگا پرشاد صاحب نادر نے بھیجا تھا از انجملہ یہہ چند شعر اس تذکرہ کے لئے منتخب ہوئے —

| | | |
|---|---|---|
| ادباش تیری چال کو پہچان گئے ہین | کچہ میر لطیفی آوے سوکن سی کہا | غصہ مین بھرا بیٹھا تہا اور چین جبین پہ |
| | اور رات گھر مین نہین آیا تو وہ مین تھا | |

**اہل** — تخلص جانکی بی بی صاحبہ پردہ نشینان شہر آگرہ آباد سے ہین و شاید کہ قوم کی کایتھہ ہون اور بشرط صحت اس خیال ہم اسباب کا بھی فخر کر سکتے ہین کہ شاعر عورتین ہماری قوم مین بھی موجود ہین — دو دو غزلین انکی ہمکو ایک صاحب کی معرفت پہنچی ہین اور طرز کلام سے واضح ہے کہ بی بی صاحبہ ممدوحہ بڑی خوش فکر اور صاحب ذہن سلیم ہین اون کو اس فن مین خوب مشق ہے —

| | |
|---|---|
| تو کبھی تو رہا کر ہی دیا زلف و تاہم | ہم جان سے جائین ہی تو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ملتا ہے وہ مضمون ہمیں دس دس سال سے | رہتا ہے جو بندش فکر شعرا سے | اُس گل کا نہ آئے کبھی عالم مین بیاں | شرمندہ کبھی ہین ہوا باد صبا سے |
| کعبہ کی طرف لستہ مین کس طرح سے جاؤن | دشوار سنبھلنا ہے مجھے لغزش پا سے | آتا ہے نظر ہاتھ مین اُس شوخ کے حق سے | ہوتا ہی نہو خاک عرار نگ حنا سے |
| لاتا جو سب بحر مین اہل زبان سے | تاثیر ہم آغوش ہوئی آ کی دعا سے | تارا ہی چھپین آئینے آنکھون کی حیا سے | اب اُنکو جلاؤ لب اعجاز نما سے |
| سنتا جب او بھتا ہی تیری زلف دوتا سے | ڈرتا ہے ہمارا دل صد چاک بلا سے | تا حشر جدا ہووے مین اُس حور لقا سے | خواہش ہے اگر و ملین تو نہی ہی خدا سے |
| لیکر کہین چھلے کو کری ہی مجھکو ہے نام | اتنا ہے فقط خوف ترے وزد حنا سے | باقی مرے جی ہی ہوس بادہ کشو کو | بیہوش کیجیہ ایسے ہو ساقی کے صلا سے |
| | سچ پوچھئے تو خاک در یار پہ ہمکو | آرام ہے بڑھکر کہین نقش کف پا سے | |

**بانع** - تخلص - لالہ ہر سے ہربنس رائے قوم کایتھ بھٹ ناگر ساکن گلاوٹھی ضلع بلندشہر وکیل عدالت منصفی جار سی ہین اچھی استعداد رکھتے تھے دو برس ہوئے کہ گزر گئے یہ شعر اون کا ہے اکر گلاب کے مشتاق نے بھیجا تھا سو یہان درج ہوا

| | |
|---|---|
| کیون نہین کرتی ہو خارج غیر سے بولا وہ شوخ ؛ | نام بانع کا مری فہرست مین داخل نہین ؛ |

**برج لال** - تخلص باسم خود - وکیل کانپور کوئی صاحب ہین جنکا ایک قصیدہ منشی الیسری پرشاد سررشتہ دار عدالت ضلع کانپور کی مدح مین دیکھا گیا اوس سے یہہ دو شعر منتخب ہوئے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| لوائے علم و ہنر کا ہے اوسکے ایسا بلند | نہین ہے طائر فہم و خرد کا جسپہ گذار | ہزار شکر بدرگاہ حقتعالیٰ ہے | کہ فضل اپنے سے اُسکو کیا سررشتہ دار |

**برق** - تخلص - لالہ شیو سہائی ساکن میرٹھ وکیل عدالت منصفی شاگرد غلام محی الدین عشق و مبتلا - اب عمر اون کی ساٹھ سے زیادہ ہے -

| | |
|---|---|
| اُسکی چوٹی پہ ہاتھ کیون ڈالا | برق نادان کو مار کہانے دو |

**بسمل** - تخلص - پنڈت موتی لال - اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر و میرمنشی نواب لفٹنٹ گورنر بہادر ملک پنجاب باشندہ دہلی - رونق افروز لاہور ہین - قوم کشمیری انگریزی زبان کی فاضل اور فارسی مین بہی اچھے ماہر ہین اور شعر بہی موزونی طبع سے خوب موزون کرتے ہین - چنانچہ یہ شعر اون کا ہے - اور یہہ صاحب اس زمانہ کے نامبرآوردہ اور لایق فائق شخصون مین ہین

| | |
|---|---|
| گہر برائے تہی ہے ترے پاس جو آیا ہو | بس ادہر آتا ہو غمگین اودہر جاتا ہو |

**بسمل** تخلص - پنڈت سندر لال آنجہانی سررشتہ دار پرمٹ کانپور ولد بخشی ٹیکا رام برہمن کشمیری باشندہ لکھنؤ شاگرد شیخ امام بخش ناسخ -

| | | | |
|---|---|---|---|
| پنجۂ مرجان ہین دست حنائی کی نگار | یا بشر کی انگلیان ہین یہ وہ شجر کی انگلیان | یہ نہین ناخون پری طفل برہمن ہاتھ مین | کر رہا ہے مرغ دل اپنا یہ پیتیون ہاتھ مین |
| | | داغ تونکی بیچ دبائین انگلیان عیار نے | مین جو چپکا ذرا لگا اُس ستمگر کی انگلیان |

**برہمن** تخلص - نام نامعلوم - یہ دو شعر ان حضرت کے گل و صنوبر کے اردو ترجمہ مصنفہ ہم جب لیکر کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ نہ جانو کہ مرا آنکھ سے آنسو ٹپکا | نشتر عشق لگا جس سے کہ لہو ٹپکا | برہمن عشق بتان کی ہو لذت معلوم | پکے پہوڑے کی طرح جب دل بد خو ٹپکا |

**بریان** - تخلص - پنڈت گنپتی لعل اور حال معلوم نہوا اور یہہ دو شعر اون کے ہین -

| | | | |
|---|---|---|---|
| غیر کی ہو وصنم آہ ہو پہر جو نشتر گہر | ہا قسمت یہ ستم آہ ہو پہر جو نشتر گہر | شاد و خندان پہرین ہین شب عدو | مین ہو پاش پاش نم آہ اُٹھن پہر جو نشتر گہر |

**بشاش** - تخلص - اضعف العباد دیبی پرشاد مولف تذکرہ ہذا - ہرچند کہ شاعر ہنین مگر شاعرون کا نام لیوا ہے اور کبھی کبھی اردو فارسی کی بھی تک بندی کر لیتا ہے اس لئے دوستون کے اصرار سے لاچار ہو کر کچھ حال اور کلام اپنا بھی یادگاری کے واسطے لکھتا ہے - یہ مسکین قوم سے کایتھ سکسینہ ہے وطن بزرگون کا بھوپال ہے مگر دو لپشت سے اجمیر مین آب و دانہ کے تقاضے سے قیام ہے بندیکے دادا کے پردادا منشی نرسنگہ داس ریاست بھوپال کے معزز ملازم تھے اون کے صاحبزادے منشی عالم چند بہت لائق اور عالم ہوئے اونکے صاحبزادے منشی گھاسی رام علمیت اور خوشنویسی مین اپنا جواب ہنین رکھتے تھے چند کتابین اون کی لکھی ہوئی بخط نستعلیق و شفیعہ و شکستہ وغیرہ بندہ کے پاس موجود ہیں اور اون سے اون کا کمال فن خطاطی مین ظاہر ہے اوسوقت چھاپہ ہنین تھا اور قلمی کتابون کی بہت قدر تھی اس سبب سے آپکی خوشنویسی سے بخوبی آمدنی ہو جاتی تھی اور آپ بلا کسیکی نوکری چاکری کے خوش گزران تھے مگر بعد وفات آپ کے جو لال کشن چند دادا راقم کے خورد سال رہ گئے اور ریاست والون نے رشتہ دارون کی چغلخوری سے کئی بار گھر لوٹ لیا اس سبب سے دادا صاحب اور اون کے والدہ ماجدہ کی اوقات تنگی اور تکلیف سے بسر ہونے لگی نواب امیر خان جو بعد کو رئیس ٹونک اور بڑے نامی شخص ہندوستان مین ہوئے اوسوقت مالوہ مین بخت آزمائی کرتے پھرتے تھے اور اوس عرصہ مین وہ بھوپال مین تھے چونکہ دادا صاحب کی شادی اون کے بخشی دولت راے کے صاحبزادی سے ہو گئی تھی اس لئے اسد فعہ وہ دادا صاحب کو واسطے تعلیم و تربیت کے اپنے ساتھ لے گئے اور جنابہ دادی صاحبہ خورد و کلان بھوپال مین ہی رہین - کچھ عرصہ بعد ناگپور کے راجہ نے بہت سی فوج لا کر بھوپال کو گھیر لیا اور یہہ گھیرہ بہت دنون تک سختی کے ساتھ لگا رہا جس سے شہر مین غلہ کی قلت یہان تک ہوئی کہ سیر بھر چانول پانچ روپیہ کو آتے تھے اور غریب لوگ بھوکون کے مارے مرتے تھے اور جنکو موقع ملتا تھا وہ شہر سے نکل ہی بھاگتے تھے آخر اسیطرح ایکدن ہمکی دادی صاحبون کو بھی بے سر و سامان جان لیکر نکل جانا پڑا اوسوقت جو گھر اور جو مال اس مین تھا اپنے رشتہ دارون کو سونپ آئی تھین سو وہ اون کے ہی قبضہ مین رہا مگر افسوس یہ ہے کہ اون حضرات نے کتب دستخطی جناب دادا صاحب گھاسی رام جی جو دو صندوقون مین بند تھین بیچ کر زیور بنوا لیا دادا صاحب کے پاس جو دو چار کتابین رہین وہ وہی تھین جو اونکے خسر اونکے پڑھانے کے لئے لے آئے تھے خیر دو نو دادی صاحب بھوپال چھوڑ کر شہر سرونج علاقہ مالوہ مین جو آپ شامل ریاست ٹونک ہے آرہین اور وہان اٹھارہ برس تک اتفاق سکونت کا رہا اور دادا صاحب کشن چند جی نواب کے چلے پھرتے لشکرون مین بفراغت اپنا اور اپنے متعلقون کا گزارہ کرتے رہے مگر بعد جنگ پرنم

سرکار انگریزی بہادر نے تمام غارت گرون اور مرہٹہ سردارون کو ایک جگہہ بٹہا دیا اور ملک مین ہر جگہہ امن امان ہو گیا اب جناب ممدوح کو البتہ ایک گونہ عسرت لاحق ہوئی کیونکہ وہ زیادہ تر پڑہے لکھے ہیں تھے اور اون کا شوق اور رجحان طبیعت اوس زمانے کے تقاضے اور منشا کے بموجب زیادہ تر سپاہگری کی طرف تھا اور اوسی عہد یعنے جنگ پنداڑہ کے قریب سمت ۱۸۶۶ مین میرے والد بزرگوار منشی نتھن لال صاحب کی ولادت شہر سرونج مین ہوئی اور چند سال بعد اسکے جناب دادا صاحب اپنے قبائل کو لیکر ٹونک مین کہ جہان نواب امیر خان مرحوم نے سکونت اختیار کی تھی اپنے خسر بخشی دولت راے کے پاس چلے آئے اور وہان جناب والد ماجد نے بطل تربیت اپنے نانا صاحب کے علم کی تحصیل اور کسب کمال کیا اور بعد وفات نواب صاحب مغفور اور بخشی صاحب ممدوح کے جو ۱۲۵۰ ہجری مین واقع ہوئی صاحبزادہ عبد الکریم خان صاحب خلف اصغر نواب صاحب مرحوم کی سرکار مین عہدہ منشی گری و پیشکاری کامداران مین نوکر ہو گئے اور عرصہ چند سال تک جناب صاحبزادۂ ممدوح کے ہمراہ واسطے پیروی مقدمہ تقسیم ریاست کے جو جناب ممدوح نے اپنے بھائی نواب وزیر الدولہ بہادر مبرور کے اوپر سرکار انگریزی مین دائر کر رکھا تھا بہوپال گوالیار دہلی آگرہ متہرا اور اجمیر وغیرہ پہرتے رہے اور آخر بعد انفصال مقدمہ جب صاحبزادہ صاحب بہادر مغفور نے اجمیر مین رہنا اختیار کیا تو والد موصوف نے بھی وہیں مکان بنا کر تمام متعلقان خانہ کو سمت ۱۹۰۵ مین ٹونک سے وہان بلوا لیا سمت ۱۹۰۷ کی ماہ سودی ۵ اکو راقم آثم کی ولادت مقام جے پور مین اپنے نانا حکیم شنکر لال جی کے گھر ہوئی جو ایک بڑے نیک دل اور فقیر دوست آدمی تھے دادا صاحب کشن چند سمت ۱۹۰۸ کے بیساکھہ مین راقم آثم کو اجمیر مین لے آئے اور سب سے پہلے اونہون نے ہی راقم کی تعلیم تربیت مین بدل توجہ فرمائی چنانچہ الف بی تے پڑہانے کے بعد دادا صاحب کہاسی رام جی کے ہاتھہ کا لکھا کریما پڑہایا بعدہ جناب والد بزرگوار نے اپنی اوقات گرامی کو راقم کے نوشتخواند مین صرف کیا سمت ۱۹۱۲ مین راقم کے نانا صاحب نے راقم کو اپنے پاس جے پور مین بلایا اوسوقت راقم گلستان پڑھتا تھا جناب ممدوح گو بخوبی پڑہا لکھا سکتے تھے لیکن بنظر تبرک اپنے استادزادون کے پاس لیگئے اور سپرد کر آئے چنانچہ راقم نے عرصہ قریب ڈیڑہ سال تک وہان مولوی امان اللہ و حفیظ اللہ وغیرہ سے جو بڑے مہربان و ذی علم اشخاص تھے تحصیل علم کیا اس عرصہ مین جناب نانا صاحب کا انتقال ماہ کاتک سمت ۱۹۱۴ مین ہو گیا اور ماہ بیساکھہ سمت ۱۹۱۵ مین جناب قبلہ گاہ صاحب جے پور تشریف لیجا کر راقم کو اپنی ہمراہ اجمیر مین لے آئے اوسوقت جناب دادا صاحب بیمار تھے اور اون کی بیماری طول پکڑتی جاتی تھی یہان تک کہ کوئی دوا کارگر نہ ہوئی آخر ماہ کاتک مین وہ بھی جان بحق ہوئے ۔ عمر آپ کی ساٹھہ برس سے کچھہ اوپر تھی

اور عجیب متین اور بزرگوار شخص تھے راقم کو اون کے الطاف و مکارم بندگانہ اب تک بخوبی یاد ہین اور یہ جو کچھہ خندہ بدہ راقم کو حاصل ہے اوہنین کی برکت سے ہے الحاصل راقم پندرہ سولہ برس کی عمر تک گھر ہی جناب والد بزرگوار سے لکھنا پڑھنا سیکھا اور بعد اسکے کچھہ صورت ناحن بندی کی صاحبزادہ عبدالکریم خان صاحب مغفور کی سرکار مین ہوگئی اور سمت ۱۹۲۱ مین کسیقدر اضافہ بہی ہوا اور سرکار ممدوح مثل والد ماجد کے راقم سے بہی خوشنود اور رضامند رہتے تھے اور اون کے صاحبزادے محمد خان صاحب اور حامد خان صاحب اور محمد سعید خان صاحب بہی بچپن سے راقم کا لحاظ اور خیال رکھتے تھے اور ان تینون لایق صاحبزادون کو نواب وزیرالدولہ بہادر رئیس ٹونک بہت پسند کرتے تھے اور مثل اپنے حقیقی صاحبزادون کے اپنے پاس رکھتے تھے اور کوئی ٹونک میں نہین کہہ پاتا تھا کہ یہ حضور کے بھتیجے ہین اور بعد انتقال نواب صاحب ممدوح کے جو سمت ۱۹۲۰ مین ہوا اون کے جانشین نواب محمد علی خان بہادر بہی ان صاحبزادون کی بہت خاطر کرتے تھے سمت ۱۹۲۲ مین صاحبزادہ محمد خان صاحب ٹونک سے اجمیر میں آئے اور راقم کو اپنے ساتھ لیگئے۔ شعر کی طرف راقم کو شوق تو پہلے بھی تھا لیکن یہان آکر بسبب فرمایش آقاے نامدار کی طرح پر غزلین کہنا اور مشاعرون مین جانا پڑا چنانچہ یہ اتفاق پہلے پہل صاحبزادہ احمد علی خان صاحب بہ رونق تخلص کے مشاعرہ مین ہوا طرح یہ تھی | کچھہ بن آتی نہین کیا کیجے | اسپر جو غزل راقم نے صاحبزادہ ممدوح کے اصرار سے لکھی تھی اوسکے چند شعر حاضرین جلسہ کو بہت پسند آئے اور یہ باعث حوصلہ کا آئندہ کے لئے ہوا۔ صاحبزادہ صاحب نے تو تخلص حقیق تجویز کیا تھا مگر والد ماجد نے بشاش رکھا راقم نے تبرک سمجھکر دونوں تخلص بحال رہنے دئے۔ سمت ۱۹۲۶ مین صاحبزادے عبدالکریم خان صاحب تین برس بعد حسب الطلب نواب ابراہیم خان صاحب بہادر رئیس حال ٹونک کی جو سمت ۱۹۲۴ مین بعد معزولی اپنے والد نواب محمد علی خان صاحب بہادر کے مسندنشین ہوئے تھے اپنے خاندان سے ملنے کے لئے ٹونک مین تشریف لائے اور ڈیڑہ مہینے بعد قضاء آلہی سے ہیضہ مین مبتلا ہوکر جان بحق ہوگئے اس واقعہ سے چند عرصہ بعد جو اونکے صاحبزادون مین تقسیم ترکہ وغیرہ سے باہم صفائی ہوئی تو والد ماجد کو تو انگلشیر دیدی اور راقم کو صاحبزادہ حامد خان صاحب نے اپنی طرف لے لیا چنانچہ سمت ۱۹۴۳ تک راقم اونکی سرکار مین رہا مگر چونکہ وہان ریاست کیطرف سے بنظر تعصب مذہب جو لوازم دین اسلام سے ہے ہندو بیچارے بہت سخت قید مین لگی ہوئی تہین جیسے مندر نہ بنانے پائین اور پرانے مندرون کی مرمت نکرسکیں وغیرہ وغیرہ اور اسکے سوائے مسلمان لوگ بزعم حکومت عموماً ہندؤن سے سختی کے ساتھہ پیش آیا کرتے تھے اس لئے راقم کو ہمیشہ وہان کے رہنے سے دل مین کراہیت رہا کرتی تھی کیونکہ اس آزادی اور

روشن ضمیری کے زمانہ مین کوئی شخص کسیکی غلامی مین رہنا چاہتا ہے اور نہ اپنی قوم کا رہنا گوارا کرتا ہے اور اسی خیال سے بعض اوقات مجبوراً اون قیدون کے اوٹھا دینے کی کوشش بھی در پردہ زبانی گفتگو اور دربار میں عرض معروض کرانے وغیرہ سے کیجاتی تھی اور یہہ ہی امر باعث بدظنی رئیس کا ہوا جسکے نتیجہ ۱۹۳۵ کے شروع مین دفعتاً راقم کی نسبت حکم ہوا کہ یہاں سے چلے جاؤ راقم کو بھی یہہ ہی منظور تھا اسلئے بلا عذر و تامل وہان کار و روزگار چھوڑکر اور اپنے آقا صاحبزادہ حامد خان صاحب سے نیکنامی کی چٹھی لیکر اجمیر مین چلا آیا بعد آنے راقم کے راقم کی تمام کوششین مشکور ہوگئین اور رئیس نے حالات زمانہ سے اندیشہ ناک ہوکر ہندوؤن کو شرعی قیدون سے آزاد کردیا۔ دیکھو اودہ اخبار مطبوعہ ۵ مارچ ۱۸۹۹ع۔ یہاں صاحبزادہ محمد عبید اللہ خان صاحب بہادر نائب ریاست ٹونک کے فرزند ارجمند صاحبزادہ عبد العلیم خان جو نواسے صاحبزادہ عبد الکریم خان صاحب مرحوم کے ہین میو کالج مین بضرورت تعلیم انگریزی رہتے تھے اور انکے اتالیق منشی رام چندر کو ایک محرر حساب دان کی ضرورت تھی اسوجہہ سے بوجہ تعارف سابقہ کے وہان میرا روزگار ہوگیا لیکن سال بھر کے اندر ہی تنخواہ بقدر دو ثلث تخفیف ہوکر بہت سا وعدہ وعید آئندہ ترقی و پرورش کے لئے ہوا وہان تنخواہ گو پہلے ہی قلیل تھی مگر راقم اس خیال سے کہ ایک مدت تک جناب والدین کی خدمت سے مہجور رہا اور اب جو یہ سعادت حاصل ہے تو اسقدر قلیل پر قناعت کرنا چاہئے تاکہ تلافی مافات ہو بخفا و کفا گذر اوقات کرتا رہا پھر اب جو یہانتک نوبت پہونچی تو ناچار باہر جانے اور روزگار تلاش کرنے کی ضرورت ہوئی لیکن اوسی عرصہ مین میرے چھوٹے بھائی بابو بہاری لال کے ذریعہ سے بتعارف پنڈت نراین سہائے جی و مادہو پرشاد جی کہ یہ دونو بڑے بامروت اور باوضع آدمی ہین ریاست جودہ پور مین صورت روزگار کی ہوگئی چنانچہ اب تک کہ چار برس ہوگئے راقم یہان محکمہ اپیل مین نائب سررشتہ دار ہے اور سب لوگ بفضل الٰہی راقم سے خوش ہیں۔ اور اب تک مندرجہ ذیل کتب تصنیفات راقم سے منطبع و مشتہر ہوچکی ہین

۱- لطائف ہندی۔ پٹیالہ مین چھپی۔
۲- افسانہ خرد افروز یعنے قصۂ بہرام و بہروز۔ مطبع مفید عام آگرہ مین چھپی اور کئی سو جلدین اسکی سرکاری اسکولون اور کتب خانہ جات مین لی گئی ہین۔
۳- تاریخ میواڑ ترجمہ راج پرستی۔ مطبع منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپی
۴- رسالہ چہل جواب تاریخی　　ایضاً　　ایضاً
۵- کارنامہ نوآئین یعنے تقویم موفد المورخین

۶- گلدستہ ادب - اسکی صلہ تالیف مین سو روپیہ گورنمنٹ ممالک مغربی سے انعام ملا اور مطبع نولکشور لکھنؤ مین چھپی ہوئی ہے -
۷- خواب راجستان - مطبع نول کشور مین چھپی -
۸- سوانح عمری نوشیروان بادشاہ - مطبع خیر خواہ عالم دہلی مین چھپا -
۹- جواہر التعبیر ترجمہ سنسکرت سپن چنتا منی " " "
۱۰- نفائس التواریخ - حالات حکماء سلف مین - " "
۱۱- تاریخ ترک ہند " " " "
۱۲- تعلیم النساء - اسکے صلہ تالیف مین بھی گورنمنٹ ممالک مغربی سے سو روپیہ ملا تھا - مطبع مذکورہ بالا مین چھپی ہے

## مندرجہ ذیل کتابین تیار ہین مگر ابھی چھپی نہین

۱- تواریخ مارواڑ - اسکے صلہ تالیف مین تین سو روپیہ گورنمنٹ ممالک مغربی سے عطا ہوا ہے
۲- عجائب التواریخ - واقعات عالم بقید سنین ہبوط آدم -
۳- احکام نوشیروانی - ترجمہ توقیعات کسریٰ -
۴- معیار الشعرائے ہنود - ہندو شاعرون کی فارسی کلام کا تذکرہ -
۵- ناری نورتن - عورتون کے پڑہانے کی ہندی کتاب -
۶- مضامین دلنشین - متعلق ترقی و بہبود قوم کا ہیتہ -
۷- مصائب زندگی - سوانح عمری راجہ کرن باگھیلا والی گجرات ہمعصر علاء الدین خلجی -
۸- حل لغات حقائق الموجودات -

## مندرجہ ذیل کتب ناتمام ہین

۱- خلاصہ مہابہارت ۲- ترجمہ مہابہارت ۳- سنین ہجری - تاریخ عام اہل اسلام بقید سنہ ہجری سنہ ہجری سے اسوقت تک ۴- سنین عیسوی - یورپ وچین کی تواریخ سنہ ۱ء سے اسوقت تک - ۵- سنین ہند - ہندوستان کی تواریخ سمت آبکرم سے اسوقت تک - ۶- تواریخ جے پور ۷- تواریخ ریاست سروہی ۸- تواریخ ٹونک - ۹- تواریخ ریاست اودے پور - ۱۰- تواریخ ریاست الور - ۱۱- تواریخ ریاست ایڈر ۱۲- تواریخ ریاست بوندی ۱۳- تواریخ ریاست کوٹہ - ۱۴- تواریخ جہالاواڑ ۱۵- تواریخ بھرتپور - ۱۶- تواریخ بیکانیر ۱۷- تواریخ جیسلمیر ۱۸- تواریخ مفصل مارواڑ ۱۹- تواریخ ریاست بالنواڑہ - ۲۰- تواریخ ڈونگرپور - ۲۱- تواریخ دیولیہ پرتاب گڈہ ۲۲- تواریخ اجمیر ۲۳- تواریخ ریاست کشن گڈہ ۲۴- تواریخ راجپوتان متفرق حالات رئیس ہنین ہین -

جان رخصت ہو گئی جب آپ محفل سی اوٹہے
گل ہوی یہہ شمع ہر صبح ہجران دیکہکر

قبا یہہ ہے جو تو جہکر گریبان آستین اس
تو میرے حق میں ہے خنجر گریبان آستین آکر

دیگر

دیگر

گر نہ ہے میرے اُس عزت بہی بجا دے
جلتے ہیں اغیار بہی دیدے کے اثر سے

وہ دن ہو کہ پہر قاتل بیرحم کو دیکہون
پہر تیغ کا بوسہ لون لب زخم جگر سے

ہے وصل سی محرومی جاوید کا پیغام
خط اوسنی جو لکہہ بہیجا ہے سیمرغ کے پر سے

ہزارون مرگئے اس آرزو مین
مگر تجہسا کوئی قاتل نہ پایا

خانہ رسوا ہے اپنا ہی گہر
جب ہوا آباد غارت ہو گیا

پیر عنقا جو ملے تو لکہون مضمون کمر
چشم عنقا جو ملے تو دہن اوسکا سوجہے

بوسے مانگے تو کہا اوسنے دہن کہے پی لو
ہائی کس پردۂ اقرار میں انکار کیا

یا حجب بت مین تیرے آنکہون کی پہچان آئی ہے
بنکر چشم حیا وحشت دل مجہکو کہا جاتا ہے

شب وصل آئی ہی رخصت لگی تم مانگنے ہم سے
نہ جانا تہا یہ شر ہو گا تمہارے خیر مقدم سے

دلمین ہی تو نہ شمع رخ کے وصال کی
کعبہ مین روشنی ہے بتون کے جمال کی

تشبیہ اس سے دیتے ہین ابروے یار کو
اتنو کمان خم سے جو نہی ہے ہلال کی

سچ ہے تمہارا بدر کا بجلی کی ہے کمر
اور رنگ کہکشان کہے ہی بہ دلال کی

تیری کمر مین وہم و گمان کو ہے دخل
وصف دہن مین جا نہیں یہ کہیہ قیل و قال کی

دیگر

پہر سلطنت ہی یوسف کو نہ کہی وہ عزیز
گر زلیخا کو دکہا دین یار کی تصویر ہم

عشق مین جو ان کو ہی ہنر چاہیے جا مثل حال
عشق کی دولت ہوئی شیوا زبان عندلیب

عاشقون پر خار کہا کر پایگا کیا کوئی پہل
یا باغبان میں یان مگر تو شبان عندلیب

دیگر

تمہارے قد کو ہوئی سرو دیکہکر سکتہ
تمہارے رخ کو جو دیکہا تو آتش مین گل

بسنت جیب ... تار ہوون کا
ہوسے مین اسکے ... گل

دیگر

دیگر

ہے جوں چشم دل سی اپنا سارا پیرہن گلگون
اور اشکون سے ہین پر گوہر گریبان آستین دامن

گل رنگ سح سی تیری پسینے مین عرق تر
شبنم کہاں ہے یہہ عرق انفعال ہے

یہہ ہی ہے غنیمت کہ سر محفل اغیار
وہ دیکہہ مجہے لیتے ہین دزدیدہ نظر سے

بیجرم کیا تو نے ہمین کشتۂ شمشیر
آخر یہہ ملا پہل تیری لعل کمر سے

جور رنگ نے کیا مشق ستم نے تیرے ہمکو
غمزہ سے اشارہ سے تغافل سے نظر سے

دیگر

گل اوسیدم مین ہوا مثل چراغ سحر
ہائی جب زخم جگر سے میری سرکی بتی

دیگر

پیر سر جا سے لکہتا ہے جواب خط وصل
اسکے یہہ معنے ہین کہ شب کو نہ ملنا ہو گا

ناصحا منع نکر عشق بتان سے مجہکو
میرے سینہ پہ ہی یہہ بس تیرے سینہ پہ نہین

جب کمر کا یار کے مضمون رقم ہو جاتا ہے
خط مسطر شعر کو راہ عدم دکہلای ہے

دیگر

کب ہے شفق یہ وقت سحر آسمان کی
آتش لگی ہوئی ہے تمہارے جلال کی

ہوی میان یار کا عقدہ نہین کہلا
ہر چند ہمنے کہال نکالی ہے بال کی

زلف سیہ کو چہو تے ہی اندہیر ہو گیا
ثابت ہوئی ہے مجہہ پہ خطا بال بال کی

سنتا نہیں ہے کوئی ہی طوطی کی آہ حق
عالم مین غلغلہ ہے تیرے قول حال کی

ہو گی اعمال کی جب ہمکو سزا و جزا
تب کرینگے پیش اپنا نامہ تقدیر ہم

دیگر

باغبان بگڑی ہے کیون ہمنی بگاڑا دیکہا
آئی ہین کچہ دیر سننے کو بیان عندلیب

قدر ہے جنکو سخن کی جانتے ہین وجہ یہ حق
روی گل سی ہی ہے رنگین ترا بیان عندلیب

عجب عالم مستی ہے آج گلشن مین
کہین ہے جوش مین بلبل کہین ہے جوش مین گل

سن شباب مین وہ شوخ اور شوخ ہوا
کہ جیسے فصل مین ہوتا ہے اور جوش مین گل

وطن مین پایا ہی عزت کہیں ہی اہل کمال
عزیز ہوتا ہے دکان گلفروش مین گل

تیری ابرو کا جو دلمین ہی سیاہی بیٹہا ہے بہت
اس کمان سے سمجہنا اتنا سوداے ہے بہت

تم بہی دکہلا دو جڑہا کر اپنے ابرو کی کمان
سہم جائے ماہ نو یہ دور کہنچا ہے بہت

کاش دو اپنا رخ روشن دکہا کر اوسکو آج
شمع کو جلوہ گری پہ اپنے دعوا ہے بہت

شمع پروانہ سے بہر محفل مین تمکو جہانک تانک
دیکہہ پاتون نے ترا سر کٹایا ہے بہت

تیرے چشم مست کا عالم میں چرچا ہے بہت
اور دہان تنگ کا ہر جا یہ چرچا ہے بہت

## یہہ چند شعر ایک قصیدہ تشبیب سے ہین

دم سحر کی باد صبا مین ہے تاثیر
کہ تندرست ہوی آج نرگس بیمار

جہان مین نام خدا ایکبے یہ جوش بہار
یقین ہے بلبل تصویر کہولدے منقار

لباس ہی گل شبو نے عطر مین بہر
جو آج سر یہ ہزارے کے زرد ہے دستار

شمیم گل سی بہری ہے زمین کہ چہوٹے
رنگا ہے رنگ سے لالہ کی اس کہسار

کہان ہے غنچہ سربستہ شاخ مین صبا
فشار دے کے نکالی ہی گل سی عطر بہار

کرے ہے نکہت گل عطر بیزیان کیا کیا
نسیم صبح نے کہولا ہے طبلۂ عطار

ہزار وضع کی شوخی اور ایک گل کسر
ہزار پیچ مین سنبل کے زلف کا ایک تار

ہزار رنگ کی حسرت اور ایک غنچہ گل
ہزار طرح کی حسرت اور ایک گل بہار

گل سمن پہ تصدق ہے عالم ہستی
سپیدہ صبح کا شبو کے پہول پہ نثار

بجا ہے جسے ہزار ابدال لیے گرد ستار
کہ شاخ خامہ سے جہڑتے ہین میرے پہول انار

## مطلع دیگر

میں وہ فصیح ہوں شیوا زبان کہ بلبل نے
اوڑایا ہے میرا طرز سخن ہزاروں بار

جہان مین سحر بیانی کی داد دون اپنے
تو داد اپنی کو لب کہولی صورت دیوار

شگفتگی ہے طبیعت مین اسقدر میری
شگفتہ نکلے ہین مضمون شگفتہ تر از شاخ

لکہوں جو سلسلۂ زلف مشکبو کا شعر
مجال ہے کہ دے پہر وہ بوے مشک تتار

ہلال عید کو لکہدون جو مین کلید مراد
تو کہولے قفل در رزق ہر در روزہ دار

زمین طبع میری ایکسی باغ ہے گل خیز
ہے چرخ فکر میرا ایک ابر گوہر بار

میری غزل سے دل پر الم کا غم ہو دور
میری قصیدہ سے دست کرم ہو گوہر بار

سمند طبع کو اپنی کرون میں جب جولان
جلو مین دوڑے ہے مین فارس کے فارسی مضمار

**بلدیو لال** مرحوم بن منشی کنوری لال مغفور بن منشی خوب چند ذکا صاحب تذکرہ عیار الشعرا زبان فارسی اور عربی مین مہارت رکہتے تہے اور طب سے واقف تہے قوم کایتہ ماتہر باشندہ دہلی مگر افسوس کہ عہد نوجوانی ہی مین عذر کے بعد بعمر جوان انتقال کر گئے شعر بہی کہتے تہے مگر ہمکو تخلص معلوم ہوا اور یہ کوئی شعر ملا صرف اسقدر حال منشی فدا کا پرشاد صاحب نادر نے لکہا تہا سو بطور یادگار درج کیا گیا

**بلیغ** تخلص منشی جوالا پرشاد شاگرد نسیم دہلوی۔

کہتے ہین تقوی کسکو استغفار کہتے ہیں
اوٹہ لو جی ہو ساغر کہ تجدید رخصت ہے

میرا کہیں ہے ظلمت شبہای تنہائی
فروغ زندگانی پر عبث انسان کو نخوت ہے

ہلون کل طبع ذکر ہو جی گل سی عمر اپنی
یہہ ادنی اوس بہی خندہ گل کا طرز بات ہے

**بصیر** تخلص پنڈت بشیشر ناتہہ ولد بشمبر ناتہہ قوم کشمیری ساکنہ دہلی جو اب سانبہر علاقہ مارواڑ مین بتقریب روزگار وارد ہین شاگرد مرزا یوسف علی خان عزیز تلمیذ مرزا اسد اللہ خان غالب۔

نہیں کاکل کہ شانہ ہے پر پر تیرے عارض پر
پریستان کو نہ اوڑ جائے کہ اوسنے پر نکالے ہین

قیامت کیا کریگا یا خدا اسکی جوانی مین
ابہی سے دہنگ اوس بت کے زمانے سے نرالے ہین

سمجہے ہین ہار جیت وہ کہیلو کہ ہاتہہ سے
سو بار ہتہہ سے ہمنے بہی بازو ادا کے ہاتہہ

ابرو کو جان کعبہ مسلمان پڑہین نماز
کالی کی دہیان مین ہے جبین ہندو نام لیے

کیونکر دہان تلک ہو رسائی نگاہ کی
کچہہ دن سے تا فلک ہم یہ ہوا انتظام زلف

کامل نہیں ہے مصحف رخسار پر بصیر
طغرا کا یہہ لکہا بقدرت نے لام زلف

کیوں نہو عاشق جی نوش کو دینے طلب
ساغر جی بہر ذقن اور گر کدان عارض

**بندرابن** تخلص باسم خود عرف سرکار بہادر قوم کہتری دیوالی اگرہ انسپکٹر ڈاکخانہ سنجات اور یہ شعر و شاعری کے علاوہ فقیری مذاق بہی رکہتے تہے اور بلکہ ایک طریقہ اپنے طور پر چلایا جو بندرابنی پنتہہ کہلاتا ہے میری اونسے ملاقات نہین ہوئی مگر خط و کتابت تہی اور آخر کی

سب ہی بہائی راد ہا سوامی اصل نام منشی شیو دیال سنگہ صاحب سے تو آگرہ مین ملا ہون یہہ بہی بڑے مرتاض ہتے اور ایک پنتہ انہون نے بہی چلایا ہے انکی والد منشی دلوالی سنگہ اور دادا دیوان ملوکچند ایسے ہہر کے معتبر لوگون سے تہے۔ کتاب بہار ہندرابن انکی تصنیف ہے اور اوسمین انکا ہندی فارسے اردو کلام بہت کچہہ درج ہے ازانجملہ یہہ چند شعر منتخب ہوئے۔

کچھ صبر ہمین بات یہ گھبرانی کی | اب ضرورت ہے بڑی قلب کو سمجھانیکے
تلخی صبر کو زہار یہ کڑوا سمجھو | حب کہ امید ہے تجھے شیرین ہے پہل کہانیکے

**بنسی دہر** ولد ہیری پرشاد قوم کایتہ بہٹ ناگر سکنہ اجمیر برادر منشی شنکر لعل عنایت تخلص انکا تخلص انکا یاد نہیں رہا صرف ایک شعر یاد تہا سو یہان لکھا گیا —

اگر لکھو نہین کچہہ احوال اپنے سوز ہجر انکا | قلم ہو سو کہکر کا ساسا ہی کو یہ جلکر

**بہادر** تخلص راجہ بنی بہادر قوم کایتہ باشندہ لکہنؤ مختار اور مدار المہام سرکار نواب وزیر شجاع الدولہ بہادر صوبہ دار اودہ کے تہے تواریخ سیر المتاخرین مین لکہا ہے — راجہ بنی بہادر مرجع جمیع ملازمان وزیر و مختار حل و عقد معاملات او بود وجرائے داشت کہ مثل او دران وقت در رفیق پیروری و شرفا نوازی کسے نبود و در معاملہ رسی و سیاق فہمی و سرانجام امور و شمار و مقدمات مالی و ملکی ید طولی داشت ۱۱۷۸ہجری مین نواب وزیر شاہ عالم بادشاہ کو لیکر بندیل کہنڈ سر کرنے کو گیا راجہ بنی بہادر کو اوسنی پیشتر سے ہی بہیجدیا تہا راجہ نے بنارس کے رئیس بلونت سنگہ کو بہی اپنے کفالت سے ساتہہ لیا تہا جو بڑا عیار جرار اور نہایت مالدار راجہ تہا اور کبہی شجاع الدولہ اور اوسکے باپ صفدر جنگ کی پاس حاضر ہوا تہا اسعرصہ مین بنگالہ کا صوبہ دار میر محمد قاسم انگریزون سے لڑائی ہار کر بندیلکہنڈ مین بادشاہ اور وزیر کے پاس بطلب مدد آیا اور بعد اختتام مہم بندیلکہنڈ کے بادشاہ اور وزیر محمد قاسم کے ساتہہ روانہ ہوئی بکسر مین انگریزون اور مغلون کی لڑائی ہوی مقابلہ کے وقت راجہ بلونت سنگہ اور راجہ بنی بہادر ادہر گو رہا یون نے بہت کوشش اور بہادری کے لیکن انگریزی سپاہیون کے بارسے کچہہ پیش نہ چلی چنانچہ بادشاہ اور وزیر شکست کہا کر واپس آئے مگر وزیر نے دوبارہ مان کر انگریزی فوج سے لڑائی کی اور پہر شکست کہائی اور بہاگ کر روہلیون کے ملک مین چلا گیا اس لڑائی مین راجہ بنی سنگہ بہادر بہت سے رفیق کام آئی اور اونہون نے اپنے ملک مین رہکر جب دیکہا کہ بادشاہ وزیر کو چہوڑ کر انگریزون سے ملگیا اور راجہ بلونت سنگہ اپنے ملک مین جا بیٹہا تو ناچار انگریزونکی موافقت مصلحت سمجہی اور بروقت ملاقات اپنے آقا کی سفارش کی اونہون نے کہا کہ بشرط حوالہ کرانیے سمرو فرنگی اور میر محمد قاسم کے وزیر سے صلح کرنا منظور ہے راجہ نے جواب دیا کہ شمرو کی پاس تو ایک جرار فوج اور جنگی توپخانہ ہے اوسکے پکڑنے مین بہت کشت و خون ہوگا لیکن محمد قاسم کو حوالہ کردونگا محمد قاسم یہ سنکر فوراً راجہ کے قبضہ سے نکلگیا اور راجہ نے سارا حال وزیر کو لکہا مگر وزیر نے جواب دیا کہ ہم تو یہان لڑائی کی تیاری کر رہے ہین اور تم وہان رہکر انگریزون سے سازش کہو تاکہ دو نو صوبہ اپنے قبضہ مین رہین تب راجہ نے راجہ شتاب رای کو لکہا کہ وزیر نے وہ شرطین جو انگریزون نے مقرر کی ہتین منظور نہ کین اور لڑائی کا ارادہ کیا ہے مگر مین اس لڑائی کا نتیجہ بہتر نہین دیکہتا ہون اور چاہتا ہون کہ انگریزون کے سایہ مین رہون سو آپ اسبارہ مین سعی فرماوین — راجہ شتاب رای جو اوسوقت انگریزون کے رفیق تہے ممنون اور نمک پروردہ راجہ بنی بہادر کے تہے اونہون نے راجہ موصوف کا کام کرنا عین سعادت سمجہہ کر افواج انگریزی کے جرنل برگیڈیر میجر کرنک سے کہ جسکے ساتہہ وہ بہی خوب سعی تحریک دلاکر

جسپر صاحب ممدوح نے اونہین کی صلاح سے ایک خط لکھکر راجہ نبی بہادر کو بڑی عزت اور بزرگی کے ساتھہ بلایا اور ملاقات کے بعد صوبہ اودہ کا کل اختیار اونکو دیدیا اور اونہون نے بھی اپنے رسائی اور حسن خدمت سے طرفین کو راضی رکھا مگر صاحب نے کہا تہا کہ تم اپنے قبایل کو بلاکر صوبہ عظیم آباد مین رکہو تو ہم تمکو کل نیابت صوبہ اودہ اور الہ آباد کی دیدین مگر وہ عدرت واحت سے قبایل کے بلوانے مین تامل کرتے تہے اسعرصہ مین یہ خبر مشہور ہوی کہ نواب وزیر مہاراجہ ہلکر کو اپنے مددیر لاکر انگریزون سے لڑنے آتا ہے راجہ کو پاس نمک اونکے پاس جانے کا ارادہ ہوا اور وہ جیسے ہوسکا لکھنؤ جاکر معہ اپنے فوج اور قبایل کے نواب سے جا ملے تب انگریزون نے دونو صوبہ کی نیابت راجہ شتاب رای کو دیدے —
کوڑہ کی نواح مین پہر انگریزون اور شجاع الدولہ کے درمیان جنگ ہوئی اور پہر انگریز غالب ہوی مرہٹون کے سوار انگریزی قواعددان پلٹنون کی بندوقون سے ہار کر بہاگ گئی وزیر پہر روہیلون کے ملک میں آیا اور اوسنے احمد خان بنگش کی صلاح سے راجہ شتاب رای کی معرفت انگریزون کے ساتہہ صلح کی اور راجہ شتاب رای نے اس موقع پر راجہ نبی بہادر کی رفاقت کا لحاظ کرکے نواب کے عزت کا پورا خیال رکہا اور اوسکا ملک واپس اوسکو انگریزون سے دلادیا راجہ نبی بہادر کی بی بی بہی بہت نیکبخت اور فیاض تہین چنانچہ اونکی فیض سے اکثر غریب غربا پرورش پاتے تہے اور جو محتاج اونکی پاس اپنی حاجت لیکر آتا تہا وہ ہرگز محروم اور نامراد نہین جاتا تہا راجہ جسونت سنگہ جو کاکاجی پروانہ کے نام سے بہی مشہور تہے راجہ نبی بہادر کے پوتے تہے — راجہ نبی بہادر شاعر بہی تہے اور اونکا کلام بہت صاف اور شیرین ہے مگر ہمکو سوای ایک شعر کے ملا اور وہ یہہ ہے اور اس سے اونکی خوش فکری اور شیوا زبانی ظاہر ہے　　ساقیا کی گئی دل کی آرزو نہ گئی　　ہمارے جامہ کہنہ سی میکے بو نہ گئی

**بہادر** تخلص بابو دت بہادر سنگہ خلف بابو فتح بہادر سنگہ شاگرد مرزا حاتم علی مہر مقیم اکبرآباد ایک خوش فکر شاعر ہین اور یہہ شعر اونکے اونکی لیاقت سخن پر گواہ ہین —

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہم تڑپتے ہین مرغ بسمل سے | پہلے یہ پایا ہے تیغ قاتل سے<br>ای بہادر نچھوڑیو میدان | ایک دم بہی جدا نہین ہوتا<br>نہ اوٹھی لاش کوئی قاتل سے | کیا محبت ہے درد کو دل سے |

**بہادر** تخلص لالہ سراج بہادر مدرس اردو اسکول بلرامپور اودہ شاگرد مرزا آغا حسن تخلص نامی انکا ایک تاریخی قطعہ رسالہ گلشن فیض مصنفہ نند کشور لال خوشنوع مین درج ہے —

**بہادر** تخلص لال بہادر خلف نانکچند مرحوم انکا ایک فارسی قطعہ تاریخ مثنوی مخزن بہجت مصنفہ منشی جگوپال ثاقب مطبوعہ ۱۲۸۰ھ مین درج ہے اور کلام دیکھنے مین نہین آیا —

**بہار** تخلص منشی ٹیک چند قوم کہتری شاہجہان آبادی مصنف لغات بہار عجم معاصر اور ہمشاعرہ خان آرزو کے تہے ہندون مین کیا مسلمانون بہی کوئی مثل انکی محقق اور زبان دان فارسی کا نہین ہوا ہے آجتک بڑے بڑے عالم اور فاضل اونکی تصنیفات کو دیکہکر کان پکڑتے ہین کتاب بہار عجم مین جو فارسی اصطلاحات کے علم مین لاجواب واقع ہوئی ہے اور رسالہ جواہر الحروف اور ابطال ضرورت نوادر المصادر بہار بوستان اونکی تصنیفات سے ہین بہار عجم جواب متعارف اور متداول ہے اونکا ساتوان سوم ہی کہ جسمین تمام اگلے مسودات منقح ہوگئے یہ کتاب سنہ ۱۱۵۲ھ مین اختتام کو پہونچا ہے اور اوسکے اندر مین نام ایک شخص نے اوسکا خطبہ لکہا ہے

جسکے بعد ایک مختصر سا دیباچہ مصنف کیطرف سے ہے یہہ کتاب اس علم مین بہت مستند شمار کیجاتی ہے اوسمین الفاظ کے معنے ہی نہین لکہے ہین بلکہ اونکی استعمال کا طریق بہی بتایا ہے اور ہر موقع اور محل پر وہ وہ نادر اور لطیف اشعار استادونکے لکہے ہیں کہ اگر کوئی صرف اون شعرون کو ہی یاد کرلی تو بلبل ہزار دستان اور عندلیب شیوا زبان ہوجائے یہہ بزرگوار علاوہ فارسی کے اردو زبان میں بہی شاعر تہی چنانچہ یہ شعر اونکی اوسوقت کی شیرین کلامی کے بہت اچہا نمونہ ہین ـ

وہی ایک ریحان ہے جسکو ہم تار کہتے ہیں　　کہین تسبیح کا رشتہ کہین زنار کہتے ہیں
اگر جلوہ نہین ہے کفر کا اسلام میں ظاہر　　سلیمانی کے خط کو دیکہہ کیون زنار کہتے ہیں

**بہار** تخلص لالہ کارکا پرشاد ولد بہاری لال فرخ آبادے شاگرد صفدر ـ یہہ شعر اون کا ہے ـ

وہ میرے گہر آئین تو کہون حال دل اپنا　　تقدیر سے نکلے کوئی صورت اگر ایسے
رکہدیگا قلم ہاتہہ سے جیسے مانی　　ہرگز نہ کہیچی گی کبہی تیلی کمر ایسے

**بہجت** تخلص منشی لچہمن لال قوم کایتہہ سکسینہ والد ماجد راقم تذکرہ ہذا ـ ولادت آپ کی شہر سرونج ضلع مالوہ علاقہ ریاست ٹونک مین متی بہادون بدی ۹ سمت ۱۸۶۷ کو واقع ہوئی اور تحصیل علم اور کسب کمال شہر ٹونک مین بظل تربیت اپنے نانا بخشی دولت رائے کیا اور ۱۲۸۵ ہجری یعنے سمت ۱۹۰۰ کے بعد نواب محمد امیر خان والی ریاست کے صاحبزادہ حافظ عبد الکریم خانصاحب کے سرکار مین بعہدہ متصدی گری و پیشکاری کارپردازان سرکار ممدوح ملازم ہوئے اور ۱۳۰۶ ہجری مطابق سمت ۱۹۲۶ تک کاروبار متعلقہ اپنا اس دیانت داری و امانت اور خوش سلیقگی سے انجام دیتے رہے کہ علاوہ آقائے نامدار ایک ایک آدمی اوس سرکار کا خوشنود اور رضامند تہا مگر سنہ مذکور مین بعد وفات صاحبزادہ صاحب ممدوح کے جو فرزندان جناب معزالیہ نے پنشن مقرر کردی تو درگاہ خواجہ معین الدین چشتی کے متولیون میر حفیظ علی اور میر وزیر علی نے بنظر شہرہ حسن لیاقت کارگذاری و دیانت داری آپکے آپکو درگاہ خواجہ موصوف مین بعہدہ نائب متولی رکہہ لیا چنانچہ اب تک کہ عرصہ قریب چودہ پندرہ سال کے ہوتا ہے آپ درگاہ موصوفہ مین اپنے تعلق کا کام کرتے ہین اور وہان کے تمام چہوٹے بڑے آدمی بہی آپکے اخلاق و خوارق عادات سے خوش ہیں اور مزید بران تمام شہر اجمیر مین کہ جہان عرصہ قریب چالیس برس سے قیام ہے آپ کی بہت کچہہ نیکنامی حسن معاشرت وغیرہ کی ہے اور آپکے علم و ہنر سے وہان کے اکثر لوگون کو فیض پہونچا ہے اور پہونچتا ہے کیونکہ آپنے اپنے وقت کا بہت سا حصہ طالبعلمون کی افادت کے لئے وقف کر رکہا ہے اوسوقت جو شخص چاہے وہ کتاب لیکر آجائے اور سبق پڑہ جائے امیر غریب کوئی ہو کسی سے انکار نہین ہے میری یاد مین بہت لوگ آپسے لکہہ پڑہ کر اپنے مدعا کو پہونچ گئے ہین کسی نے علم پڑہا ہے کسی نے خط کی اصلاح لی ہے کسی نے حساب سیکہا ہے کسی نے مسودے لکہے ہین کسی نے شعر دکہلائے ہین کوئی ہندی پڑہتا ہے کوئی میزان منشعب کا سبق لیگیا ہے کسی نے عروض قافیہ دیکہا ہے اور چشمہ فیض فضل الہی سے آجتک بہی جاری ہے اسیطرح سے خط اور عرضی وغیرہ جو لکہانے کو آوے اوسکو مفت لکہدیتے ہین اور پڑہانے لکہانے مین کبہی کسی سے کچہہ نہین لیتے پہلے تو تمسک اور بیعنامہ و رہن نامہ وغیرہ بہی مفت لوگون کو لکہدیا کرتے تہے مگر جب سے دو ایکدفعہ اس عرصہ مین گواہی کے لئے عدالتون مین جانا پڑا تو اس قسم کے کاغذون کا لکہنا چہوڑ دیا ہے مزاج مین جسقدر زیادہ مسکنت اور خاکساری ہے ویسی ہی بالکل استغنا اور بیپروائی ہے ہمیشہ قوت حلال کے کوشش رہی ہے کبہی ناجائز طور پر کچہہ کسی سے لیا اور نہ اوسکا خیال کیا صاحبزادہ عبد الکریم خانصاحب

کی سرکار مین تیئیس برس سے زیادہ عرصہ تک کارپردازی کی اور وہ سرکار ہمیشہ قرضدار اور زیربار رہا کرتے تہے جس سے اکثر
لوگون نے فایدہ اوٹہایا اور قرضخواہون سے مل ملکر خیانت کی لیکن آپنے اپنی دیانت اور ایمانداری سے کبہی ایک کوڑی ادہر
اودہر نہین کی حالانکہ خود بہی ہمیشہ قرضدار رہے اور سرکار سے بہی قرار واقعی قدر و منزلت اوس دیانت داری کی نہین ہوئی اور
جو تہوڑی سے پنشن عمر بہر کی محنت خیرخواہی اور جانفشانی کے صلہ مین ہوئی تہی اب وہ بہی نہین ہے یہ حال ہندوستانی سرکارون
کا ہے جو کسی زمانہ مین پشتون تک اپنے رفیقون کی پرورش کرنے والی مشہور تہین علاوہ دیانت کے آپ کی راست گوئی بہی مشہور
ہے چنانچہ ایکدفعہ صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب بہادر کے اوپر قرضداری زیادہ ہوگئی تہی اور قرضدارون کو کامدارون کی
قول و فعل کا کچہ اعتبار نہین رہا تہا تب یہہ ٹہری کہ انکو سرکار کے روبرو لیچلین اور وہان تسلی کرادیں صاحبزادہ محمد خانصاحب کہتے تہے
کہ جب یہہ لوگ سرکار کے روبرو آئے تو سرکار نے فرمایا کہ کامدار تمسے کہتے ہین عنقریب تمہاری قرضے کی سبیل ہوجاویگی سو تم خاطر
جمع رکہو اونہون نے عرض کی کہ سرکار کامدار تو بہت دنون سے یون ہی کہتے ہین ہان جو لالہ نتہن لال جی کہدین کہ اتنے دنون
مین تمہارے روپیہ کی سبیل ہوجائیگی تو پہر ہمکو کچہہ عذر نہین ہے تب سرکار نے کہا اچہا تم جاو ہم لالہ جی سے تمہاری تسلی کرادینگی اور
پہر لالہ جی کو بلاکر کہا کہ تم مہاجنون سے کہدو کہ اتنے عرصہ مین تمہاری ادایگی کی صورت ہوجائیگی اسپر لالہ جی نے کچہہ دیر تامل کر کے
کہا کہ یہ بات کسی اور سے کہلا دیجئے اور مجہے معاف رکہئے کیونکہ اتنے مدت مین انکی سبیل ہوجانا مجہے ممکن معلوم نہین ہوتی ہے فقط
ایسی ہی ایک برہمن مسمی گنیش رام کے تین ہزار روپیہ صاحبزادہ صاحب ممدوح کے خسر میان محمد منور خان کے اوپر قرض آتے تہے اور کہین
صاحبزادہ صاحب نے کسیوقت اوس کے دینے کا اقرار کرلیا تہا وہ اجمیر مین آیا اور برسون تک اوس سے اقرار سبیل قرضہ کا ہوتا رہا آخر
اوسنے کامدارون سے کہا کہ اگر ابہی روپیہ کی صورت نہین ہے تو مجہکو تمسک کاہی کاغذ اشٹام پر لکہدیجے کامداران نے سرکار سے عرض کی
تو فرمایا کہ جب اوسکے روپیہ دینے کر لئے مین تو تمسک لکہدینے مین کیا حرج ہے لکہدو چنانچہ اونہون نے اگلے ساری تمسک میان محمد منور خان
کے لیکر ایک نیا تمسک تین ہزار روپیہ کا کاغذ اشٹام پر لکہدیا چندروز بعد وہ شخص بہی مرگیا اور ادہر سرکار مین محمد مستجاب خان نام کر
ایک صاحب کامدار ہوی یہہ بڑی قانونی تہے انہون نے اوس تمسک پر اعتراض کیا اور کہا کہ وہ خارج المیعاد قرضہ کا ہے اور برہمن مذکور
کے وارثون کو اوسمین کچہ وصول ندیا اور تین برس کے قریب تک لیت و لعل کرتے رہے جب میعاد گزرنے لگی تو برہمن مذکور کے داماد نے
بہت چاہا کہ تہوڑا بہت جو واسطے حفظ میعاد کے ملجاوی اوسیکو کافی سمجہے مگر جب کچہہ ملتا نہ دیکہا تو ناچار محکمہ صاحب اسسٹنٹ کمشنر مین بصیغہ
دیوانی نالش کردی کامدار صاحب اسکو عین اپنے منشا کے موافق سمجہہ کر قانونی دلایل سے جوابدہی کو مستعد ہوئے اور تمادی ایام کے
عذرون کو بڑی طمطراق سے لکہوایا اوسوقت سرکار سے کہا کہ اگر آپ تک بات آئے تو آپ بہی کہدینا کہ پرانا قرضہ ہے اور تمسک بلا مرضی
ہماری کامدارون نے ناجائز طور پر لکہدیا ہے اوسوقت سرکار نے فرمایا کہ پہلے نتہن لال سے بہی تو پوچہو کہ وہ بہی ایسا کہدینگے یا نہین
کیونکہ تمسک انکی ہاتہہ کا لکہا ہوا ہے اسپر جب آپ سے گفتگو ہوی تو آپنے صاف کہدیا کہ ہم جہوٹ نہین بولینگے تمسک ہمنے سرکار کے
کہنے سے لکہا ہے اور قرضہ البتہ پرانا اور میان محمد منور خان کے ذمہ کا ہے لیکن سرکار نے اوسکا دینا خود قبول کرلیا تہا اور انکا کوئی عذر

عدالت مین پیش نہ جاے گا بہتر ہے جواب مدعی کو راضی کرلین مگر کامدار صاحب تو جواب دینے کو گئے - مگر جب صاحب بہادر نے
تمسک دکہلاکر پوچہا کہ مہر اور دستخط نواب صاحب کے ہین یا نہین تو کچہہ جواب نہین بن آیا اور معہ خرچہ ڈگری کراکر واپس آئی اور یہ
نواب صاحب کو بدنام سوای مین کرایا کیونکہ بروقت حکم اخیر صاحب بہادر نے کہا کہ یہہ نواب صاحب کو زیبا نہین تہا کہ اسطرح تمسک لکہکر پہر جاتے
اوسوقت آپ کی سچائی کی سرکار سے لیکر ادنی نوکر تک ہر ایک نے تعریف کی - اسیطرح حسین بخش نام ایک شخص اوسی سرکار مین ملازم تہا
بعد موقوفی وہ جب کہین روزگار کی تلاش کو جانے لگا تو آپسے کہہ گیا کہ ایک مہاجن مین میری تین سو روپیہ امانت ہین وہ آپ لے لینا اوس
مہاجن سے وہ روپیہ تہوڑے تہوڑے کرکے دو تین برس مین دئے اور آپ کی صرف مین آگئے پانچ سات برس بعد جب وہ شخص آیا تو اوسکو تین
سو روپیہ کا سودی تمسک اوسکے رضامندی سے بعد ادائے منافع ماوجب کے لکہدیا وہ پہر چلا گیا اور اسطرح اوسنے کئی دفعہ تبادلہ تمسکات اور تجدید
قرضہ کا اتفاق پڑا آخر میں ایکدفعہ اوس شخص نے اپنے کل تمسکات ایک شخص کو دکہلائے اونمین آپکے ایک تمسک کے قانونی میعاد گذر چکی تہی
شخص مذکور نے اوسکو دیکہکر کہا کہ یہ روپیہ تمہارے ڈوب گئے کیونکہ تین برس سے زیادہ عرصہ اسکے تحریر کو ہو گیا اور پہر کچہہ وصول بہی نہین ہوا ہے
اب اسکی کہین سماعت نہوگی مگر حسین بخش نے اسکی کچہہ پروا نہ کی کہا جس شخص کا یہ تمسک ہے اوس سے مجہکو ایسی امید ہرگز نہین ہے اسپر اوس شخص
کو بڑا تعجب ہوا اور اوسنی اوسکی بات کا یقین نکیا لیکن کچہہ عرصہ بعد جب اوسنی تمسک جدید اوسکو لیجاکر دکہایا اور کہا کہ اسقدر مجہکو وصول
بہی ہو چکا ہے تو اوسوقت اوس شخص کے تعجب کے کچہہ انتہا نہ تہی کیونکہ آپنے بلا لحاظ تمادی ایام تمسک سے بدل دیا تہا اور اوسکا سود بہی چکا
دیا تہا - اور بعد عدہ جب کہ سرکار انگریزی نے اپنی رعایا پر انکم ٹیکس جاری کیا تہا اور اوس شخص کو کہ جسکے آمدنی دو سو روپیہ سالانہ
سے کم تہی مستثنی کرکے واسطے تخمینہ آمدنی اور انتفاع سالانہ ہر شخص کے پنچ مقرر کردئے تہے اور وہ پنچ روزگار پیشہ لوگون پر باعتبار تنخواہ
کی اور اہل حرفہ پر اونکی آمدنی کی تخمینہ پر ٹیکس لگاتے تہے تب آپنے باوصف اسکی کہ تنخواہ مقررہ سال بہر مین دو سو روپیہ سے کم تہی حق التحریر
کی رقم شل دستوری وغیرہ کو جو کبہی کبہی ملتی تہی تنخواہ کے ساتہہ جمع کرکے اوسکا تخمینہ کیا تو اوسکو قابل ادای محصول سرکار کے دیکہکر
فوراً اپنا نام نقشہ مین لکہوا دیا اکثر لوگون نے کہا کہ حق التحریر کے آمدنی اول تو چندان ظاہر نہین اور دوسرے ایسی ہی کہ کبہی آگئے
اور کبہی نہین آئی اوسکو ماہانہ ایک قسم فرض کرکے تنخواہ مین جوڑ دینا اور اوسپر محصول دینا نقصان سے خالی نہین اور لوگون نے تو اپنے
ظاہرہ آمدنی کو بہی حتی الامکان چہپایا ہے اور آپ ایسی آمدنی خود ظاہر کرتے ہو - مگر آپنے بنظر دیانتداری کچہہ خیال نہ کیا اور
چندسال تک بخوشی خاطر ٹیکس دیتے رہے - علاوہ اسکے آپ کا چال چلن ایسا عام پسند اور مرنج ومرنجان ہے کہ تمام ہندو مسلمان
آپسے خوش ہین اور سب آپکا لحاظ اور ادب کرتے ہین حرص طمع یا کسی قسم کی بے اطمینانی آپکے نفس مین نہین ہے صبر توکل قناعت
اور شادمانی آپکا وطیرہ ہے آپ کی کسی بات مین کذب اور ریا کا اثر تک نہین ہے ظاہر و باطن صفای کا جلوہ نظر آتا ہے
کبہی کوئی بات ایسے نہین کرتے کہ جس سے کسیکا دل دکہے اور کوئی جو کچہہ سوال کرتا ہے تو حتی الوسع اوسکو مایوس نہین جانے دیتے
صلاح ہر ایک کو ہمیشہ نیک دیتے ہین اور شر کسیکو نہین کہتے آپ کی ان عمدہ عادتون کا اثر مسلمانون تک پر پڑا ہوا ہے چنانچہ صاحبزادہ
محمد خان صاحب خلف صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب مرحوم کہا کرتے ہین کہ لالہ جی مین تمام اوصاف نیک موجود ہین - ایک یہہ ہی کم نہین ہے

کہ وہ مسلمان نہین اگر مسلمان ہوتے میں اونہیں کا مرید ہوتا۔ آپ کو ابتدا عمر سے ہر چند کہ مسلمانون کی صحبت رہی اور مسلمانون کے مذہب سے زیادہ تر واقفیت پیدا کرنے کا کام پڑا مگر عقاید مین ذرا فرق نہین آیا بڑے پکے ہندو اور پورے ویشنون مین آپکا روزمرہ اکثر یہ ہے کہ صبح سے دس گیارہ بجے تک تو طالبعلمون کو پڑھایا کرتے ہین اور پھر اشنان کرکے پوجا مین بیٹھہ جاتے ہین جب وشنو بھگوان کی پوجا اور وشنو سہسر نام کے پاٹھ سے فارغ ہوتے ہین تو درگاہ کی کچہری مین اپنے نوکری پر چلے جاتے ہین اور شام کے قریب وہان سے آکر کھانا کھاتے ہین شام کے بعد مندرمین درشن کرنے کو تشریف لیجاتے مین اگر کہین کتہا ہوتی ہے بعد درشن جاکر کتہا سنتے ہین گیارس کا برت رکھتے ہین گوشت شراب اور دوسری ممنوعات سے مطلق پرہیز ہے مزاج مین بالکل سادگی ہے دنیا کی طرف بہت کم خیال لیکن امور عاقبت کا زیادہ تر دہیان رکھتے ہین اور ہمیشہ خوش بشاش بشاش رہتے ہین نہ کسی بات کا افسوس ہے اور نہ کسی چیز کی ہوس سرگن اوپاشنا کا عقیدہ ماسوا ایشور بھگوان کا اشنشت ہے ہر وقت اونہین کی یاد دلمین اور اونہین کا نام زبان پر ہے بلکہ ایک کتاب بہی اونہین کی حمد و ثنا مین بطور مناجات کے تصنیف کی ہے جو بنام قصاید پر فواید مطبع منشی نولکشور صاحب مین چہپ کر مشتہر ہوگئی ہے اور اسی مذہبی ترقی اور تزکیہ باطنی سے آپکے زبان مین بہی کچہہ اثر ہے کہ جس سے جو بات کہتے ہین وہ اکثر ہو جاتی ہے گو تہوڑا بہت کچہہ نجوم مین بہی دخل ہے لیکن عمر بہر کے راست گوئی راستباری اور پرہیزگاری بہی تو اپنا کچہ اثر رکھتے ہے اجمیر مین چند شخص ایسے موجود ہین کہ وہ اس بات کی تصدیق کرسکتے ہین ازانجملہ ایک محمود سلاوٹ ہے وہ کہتا ہے کہ جب مجکو کوئی تکلیف ہوئی ہے اور مین نے لالہ نتہو لال جی سے پوچہا ہے اور اونہون نے کوئی مدت بتادی ہے تو اوسکے بعد ضرور مجکو فلاحیت ہوگئی ہے یہ تو میرے سامنے کا ذکر ہے کہ ایکدن ۱۸۹۵ء مین سلاوٹ مذکور نے آپ کی پاس آکر کہا کہ بہت دنون سے بیکار ہون اور اب قرضہ بہی نہین ملتا تو آپ نے گرہ گوچر کا حساب کرکے کہا کہ ستائیسوین دن تم کہین نوکر ہو جاؤگی سو ایسا ہی ہوا کہ عرصہ قریب ایک مہینے کے بعد مین ایکدن میو کالج کو جاتا تہا راستہ مین ایک کوٹہی بنتی ہوئی دیکھی اوسمین سے محمود نے پکار کر کہا کہ کنور صاحب سلام اورجب اوس سے پوچہا تو کہا جیسا کہ لالہ جی نے فرمایا تہا ستائیسوین روز مرا یہان پندرہ روپیہ مہینا ہوگیا ہے اور اب مین خوش ہون مجہے اوسکی خوش اعتقادی اور اوسکے بموجب اوسکے عین وقت پر متمتع ہونے سے بڑا تعجب ہوا۔ آپکے مزاج مین زندہ دلی اور حاضر جوابی بہی موجود ہے ایکدفعہ صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب نے اپنے اول کا مدار کو دوم اور دوم کو اول کردیا تہا جب یہ ذکر حکیم نظام علی نے جو اجمیر کے نامی رئیسون مین سے تہے سنا اور آپ سے بوقت ملاقات پوچہا کہ کیا آپکے یہان کا مدار تغیر تبدل ہوگئے تو آپنے فرمایا نہین مقدم موخر ہوگئے ہین۔

**صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب** مرحوم کے پاس میان اسد علی جو اجمیر کے پیرزادون مین سے ہین اکثر رات کے وقت آکر ستار بجایا کرتے تہے ایک رات کہین سرکار ممدوح کی طبیعت حاضر نہین تہی یا درحقیقت مین میان اسد علی نے ہی خراب طور پر ستار بجایا غرض اوسوقت مزاج مقدس ایسا بیزار ہوا کہ صبح تک اوسکا اثر باقی تہا اور دوسری دن جب دربار ہوا تو والد ماجد بہی حاضر تہے سرکار نے وہی رات کی ستار کا ذکر چہیڑا اور فرمایا کہ کل رات تو میان اسد علی نے

عجب طور سے ستار بجایا کہ نہ لے سمجھہ مین آتی تہی اور نہ تان اور سم کا کچھہ پتہ تہا اور پردے ایسی خراب خراب بنائے تہے کہ اونسے نہ سرون کی کچھہ سوجھہ پڑتی تہی اور نہ راگنی کی گت معلوم ہوتی تہی غرض دیر تک اوس ستار کے ماجرا کو اس ادا سے بیان فرماتے رہے کہ جس سے طبیعت کی گھبراہٹ اور بیزارگی عیان تہی تب والد ماجد نے عرض کیا کہ صاحب ستار کیا تہا بستار تہا سرکار بہت ہنسی اونکی طبیعت خوش ہوگئی اور فرمایا کہ ہان ٹہیک بستار ہی تہا۔

آپ کو شعر کا شوق قدیم سے رہا ہے اور جبسے جب کبہی کوئی طرح لاکر دی اوسپر غزل کہدی ہے اکثر مشاعرون مین جانیکا اتفاق ہوا آپ کے صاف اور بامزے شعر ہر مشاعرہ مین پسند ہوئے ہین ایک مشاعرہ مین جو سرکار مرحوم کے کوٹہی مین ہوا تہا مین بہی تہا اور اجمیر کے تمام شاعر اور ذی شعور آدمی اسمین موجود تہے اور طرح یہ تہی ترا بمازہ سنبہلا جو سنبہالا لیکر اس مین سب شاعرون نے اچہے اچہے شعر نکالے تہے لیکن آپ کا ایک شعر سب سے بڑہکر رہا اور وہ اوس مشاعرہ کے تمام شعرون مین چوٹی کا شعر تہا اوسکے نقل مولوی الٰہی بخش نازش تک نے لی اور جو عاشق مزاج تہے وہ تو ایکہی دفعہ کے سننے سے لوٹ پوٹ ہوگئے دیر تک اس شعر پر وجد ہوتا رہا اور خوب خوب نعرے خوشی اور آفرین کے بلند ہوئے کہ جنسے تمام کمرہ گونج گیا اور وہ کیفیت حاضرین کو یقینا کچھہ نہ کچھہ آجتک یاد ہوگی اور شعر مذکور یہہ ہے۔

کیا کہین شیفتہ ہین دیدہ تشنہ ہم | کون دولت مین پڑے نام کسیکا لیکر

سرکار مرحوم فرمایا کرتے تہے کہ لالہ نتہن لال کو کیسی ہی مشکل طرح کیون نہ دو مگر وہ پوری تامل غزل لکہہ لاتے ہین۔

**سیف الدین خان سیف** تخلص اور فیض محمد خان فیض اور شیخ حیات اللہ ساکنان اجمیر و لالہ مولچند وغیرہ نے آپ سے اصلاح سخن کی لی ہے اور ستار نوازی بہی سیکہی ہے۔ ایکدفعہ کشنگڈہ سے ایک پیرزادہ آپکے صرف اس قطعہ کے سننے سے مشتاق ملاقات ہوکر اجمیر مین ملنے کو آئے تہے

ایک صورت بہی نہین دیکہتی ہین سجدہ مین | شیخ جی وعظ تمہارا نہ پسند آتا ہے
ہم ازل ہی سے ہین بتون کے طالب | بخدا اسلئے بت خانہ پسند آتا ہے

**صاحبزادہ احمد خان آئی** تخلص جو سرکار مرحوم کے بہائی تہے آپ کے اشعار کو بہت پسند کرتے تہے اور نواب وزیر الدولہ بہادر والی ٹونک جب آپ کی تحریر دیکہتے تعریف فرماتے کہ بہائی صاحب کو منشی خوب خوشخط اور خوش تحریر ملا ہے اور شرح اس فقرہ کے یہ ہی کہ نواب وزیر الدولہ بہادر اور صاحبزادہ عبدالکریم خان صاحب بہائی بہائی تہے مگر صاحبزادہ صاحب بسبب ایک نزاع باہمی کے اجمیر مین رہتے تہے اور انکو اکثر اوقات نواب صاحب ممدوح کو عرضیان بہیجنے کا اتفاق ہوتا تہا اور وہ آپ لکہتے تہے اسیطرح اجمیر کے سپرنٹنڈنٹ کرنیل چارلس ڈکسن صاحب بہادر بہی آپ کی خوشخطی اور تحریر کو بہت پسند کرتے تہے۔ اجمیر مین آپ کی خوش نویسی اور خوشخطی اور علمی لیاقت مشہور ہے دیوان آپ کا بسبب عدم توجہی کے ابتک مرتب نہین ہوا اگر بیٹے نے کچھہ کچھہ جمع کیا ہے اور اوسی مین سے یہہ چند شعر یہان بعد اجازت درج کئے جاتے ہین۔

اوٹہہ گیا وہ جو بار خاطر تہا | ہے ہوا اب تو دل ترا ہلکا
کٹ گیا سر اپنا شمشیر کے ہاتہہ سے | کہ بار تہا میری تن پہ گردن کا

جب سے وہ جابی کی کرتی اوسکو آنکھوں میں ہے
فیض جیتی جی نہ پہنچا تھا کسیکو مجھسے
ہوگیا دیوانہ دیکھہ آئینہ میں اپنی وہ شکل
جان ہی روتے روتے کہو بیٹھا
خط نہ ہو جو میرا اوسنی جلایا ہوگا
تجھسے کیا اوسکا گلہ کیا تیرا احسان مجھپر
رگ اپنی جوش خوں سے دیکھکر فصاد کو توڑنے
آج پہر مجھسے پہر جا کے ملاقات کی بات
اوس صنم کی جلوہ گر کعبہ میں گر تصویر ہو
تم نہ بولی تو نہ بولا کوئی تم سے بصیر
محو ایسے اوسکی یاد میں ہیں لگی کی آنکھہ
اوس لب پہ وصف چشم ہو کسطرح کرے
بصیر روتے ہو تو پہر دل ایک آہ بہی
تیرا دیوانہ جو کھینچے ہوئے زنجیر پہرے
تنہا سجدائی میں مرتا ہوں بصیر
یاد حبیب مجھکو یاد آتا ہے
لیے شاید خط قتل دل دیوانہ آتا ہے
قدر کچہ اوس نے نہ جانی میرے
آگیا سنتے ہی دشنام عرق
اشک تر کی دُر فشانی ہوگئی
کہیلتا ہوں جان پر لڑکو نکی ساتھہ
خضر مجھکو راہ یاس مرگ میں
مرنے نہ دے مجھکو عمر جاوداں
ہنس ہنس ابصیر کاش ذکر مرگ
مرا سرہ میں انکی پیکی ہم رازہاں ہو گئے

رو دیے روتے آنکھہ میں عاشق کی جو لاکر گیا
بعد مردن گور کے موہنہ میں نوالہ ہو گیا
اوسکی خود آنکھوں کا جادو شیشہ اوٹہا کر گیا
جان کو میں پڑونکی پر بیٹھا
خندہ کا غذ آتش سے وہ پہایا ہوگا
غیر پر تیر چلایا تہا میرے آن لگا
نکالا اوسنی پیچہی بہتر خوں نشتر نکلا
ورنہ کہہ دیگا سبو سے میں کل آنکی بات
تم تو کیا ہو مسیح جی کا فر تہارا بیمار ہو
اب کہا چاہتے ہو کچہہ تو سنا چاہیے ہو
گر آئی خود بہی وہ تو نہ دیکھیں آنکھہ اوٹہا کے
اعجاز اوسکی نرگس سحر آفرین کے ساتہہ
خاک آسمان کو کر کی یاد زمین کے ساتہہ
تو زمین کیوں نہ تنگ فلک پر پہرے
قبر پر میرے سپید دم تعمیر پہرے
گریہ بے اختیار آتا ہے
الہی خیر مجھو بیک بے تابانہ آتا ہے
حیف میں اوڑھہ دانی میرے
آبرو وہ ہوگئی پانی میرے
آبرو نے ابر پانی ہوگئے
بعد طفلی نوجوانے ہوگئے
میرے عمر جاودانی ہوگئے
آتش آب زندگانی ہوگئے
یاد را اوسکے بدگمانی ہوگئے
جہان ہی پہچسکتا نہیں ہم بلکہ ہو گئے

اوسکے رخ پر عرق نے دیدیا جار اوسکو جلا
شدگی ایسی نہ محشر تک کہلے چشم لحد
بسکہ شربت جو نہ لے تو شہید ناز تک
چلو بیٹہی رہو رقیب کی پاس
زندگی تلخ یہاں تک ہے کہ بعد از مردن
نہ کچہ کام اوس سے اپنا وصل کی شب تا سحر نکلا
جب کہا میں نے آہو نکلا میں در سے تو کہا
کرکے مجھکو قتل وہ مغرور بولا عجز سے
کچہ میں کہتا ہوں تم کہتے ہیں کیا پاتے ہو
غیر کو دیکھنا بچشم عتاب
بیٹہنا ان لب یہ ہی ہاں نہیں اوسکے ساتہہ
کفر اپنی سرنوشت ہی سکتی ہی نہ شیخ
تیغ ابرو شہرہ آفاق ہے
قیس کے بعد ہوا پہر دل نالان پیدا
رخصت وہ ہوا اشک ہماری نکل آئے
سبو غنچہ لیے لالہ لیے پیمانہ آتا ہے
ابہی تو گذری ہیں دن ایکبار ہی کیا ہے
اپنا ذلت سی ہوں یار خاطر
بہیجے غالب کو وہ بصیر پیام
دہوپ میں محشر کی سایہ میں کہا
مست ہیں ہم پی کے ہی نوجوان
شب کو مے پینے سے کیوں ہو دم آج
میرے بر میں آیا جب وہ جانستاں
زمیں ہے آسمان اور آسمان ہے لامکاں ہو گئے
وہ گہر میرے آئے سحر ہنستے ہنستے

دانہ شبنم سی برگ گل پہ چہالا پڑ گیا
جسم لاغر کا جو میرے اوسمیں تنکا پڑ گیا
اس پری کا حور کیا تجہہ پر بہی سایا پڑ گیا
میں نے دیکھا ہے آپ کو بیٹھا
خاک نے بہی تیری کشتہ کو نہ کہایا ہوگا
لصبہ منت ادہر موہنہ اوسنی کہولا ان دہر نکلا
اسقدر ہی مجھکو اپنی ناتوانی پر گہمنڈ
تہا بہت اسکو بہی اپنی سخت جانی پر گہمنڈ
چپکے بیٹھے نہیں ہتی ہو اوٹہا چاہتے ہو
دیکھنے کا بہانہ تو دیکھو
سو خیال ہیں ہر نگہہ شرمگین کے ساتہہ
پیدا ہوا ہے قشقہ ہماری جبین کے ساتہہ
چشم بد دور اپنی فن میں طاق ہے
مدتوں میں تیرے در تک نالہ شبگیر پہرے
خورشید کے چہپتے ہی ستارے نکل آئے
چمن میں موسم گل کس سرمستانہ آتا ہے
دلا تو بیٹھا کو ہی دن لحد روا ہی کیا ہے
کیسے ہے گرانی میرے
اور پہر وہ بہی زبانی میرے
دود دل کی مہربانی ہوگئی
نوجوانی می پرانے ہوگئے
بات جو ہو تہے جانی ہوگئے
جان فدا ہی جسم فانی ہوگئے
تلاش یار میں ہم کہو گئے ہم کہاں پہنچے
بس ایسی ہی جاتی ہیں گہر ہنستے ہنستے

صبا نے جو انکو سحر گدگدایا
گئے لوٹ گلہای تر ہنستے ہنستے

سوز جگر یہ اپنا نہیں خود بخود ضرور
یہ آگ تو کسیکے لگائی ہوئی سی ہے

دست جنون ہے باقی ہی کی آستین مگر
پر آب اشک کی جلائی ہوئی سی ہے

چہوڑے جفا سمجہکے جفا جو مجھے ادا
یہ بات تو کسیکی جتائی ہوئی سی ہے

وہ نازک قد چہرا سا تن جیسے سا رنگ
بہولے سے صورت انکہہ بجائی ہوئی سی ہے

شب دخت رز سے ہم جو ہم آغوش ہوگئے
ایسے نزمین آئی کہ بیہوش ہوگئے

کمر نہیں ہے تو ذکر اوسکا مو بمو کیا ہے
دہن نہیں ہے تو پہر اوسمین گفتگو کیا ہے

گر افتخار ہے معشوق کا تو عاشق ہے
نہیں جو مین تیری تیغ دیکہے تو تو کیا ہے

طبیعت آئی مزہ پر جو بات بیکلی تہ آب
تو سیکے بولے کہ اب تیری آرزو کیا ہے

نہیں ہے صبر تو بیصبر ہے تلاش عبث
جو چیز کہوئی گئی اوسکی جستجو کیا ہے

کہہ رہی ہے کسیکے ستائی ہوئی سی ہے
اپنی طبیعت اب نہیں اچھی ہوئی سی ہے

قاصد جو کہہ رہا ہے کہ بن آئے تیری بات
کچھ یہ تو بات اوسکی بنائی ہوئی سی ہے

کس فتنہ کی شب آگئی تم بس مین سمجھ
نکہا تو عطر جنمین بسائی ہوئی سی ہے

رہنے لگا جو مجھسے غبار اوسکی دل مین اب
یہ خاک تو صبا کی اوڑائی ہوئی سی ہے

بیصبر روتی مین پہ نکلتی نہین فرا
رقت کچھ ایسی دل مین سمائی ہوئی سی ہے

تم کسیکو بوسہ دو ہمت یہ تکو کب لگے
غنچہ تیکو بکنے دو تم کسکے منہ صبا لگے

وہ جوش خون نہیں محتاج ہو جو نشتر کا
نہ نکلے تو ٹوٹکے جو رگ کو وہ لہو کیا ہے

لگا جو کاری سی مین اونکی تیغ کہا انہنے
جو دے تو شوق سے دی تیری آبرو کیا ہے

دکہانہ دو لب شیرین جو اسکی شیرین زبان
ہماری زخم کو یہ حاجت رفو کیا ہے

## بیصبر کے اشعار متفرق تذکروں سی

سنکے ذکر چشم دیوانہ ہوا
حیف افسون مجھکو فسانہ ہوا

شکل شکست آب ہی ممکن ہو کسطرح
تار سر شک دیدہ گریان کا ٹوٹنا

آہ نے دل ہی جب تپاک کیا
لا کہنہ کا گہر جلا کے خاک کیا

در کنشت پہ کعبہ ہی آکے بیٹھے ہین
اوٹھیں گے کیسے کہ قرآن اوٹھا کے بیٹھے ہین

مریض غم کو تیری کیا ہے نہ سونہ کہلا کر

تاک مین اپنی لگا ہے محتسب
دخت رز سے جب ہے یار نہ ہوا

ہو گئے ہین ناپدید ستارے لعقب صبح
پیری مین کچھ عجب نہین دندان کا ٹوٹنا

کعبہ دل مین ہے دنیا مین آپ
بخدا بت نہین خدا ہین آپ

اوٹھانا پہر خدا انکو ای سنگ در یار
ہزار منت دربان اوٹھا کے بیٹھے ہین

ہیں چرخ چہارم پہ جا کے بیٹھے ہین

## مخمس بزبان بہاکہا بطور راشٹ پدی مسمی بہ رام بان بر غزل فارسی امیر خسرو دہلوی رحمہ اللہ

سورت چہبیلی من لبہی سندر سلونی سانوری
ماتہے تکٹ کا مد ہے لکٹ جمنا کے تت نکہہ بانسری
تو چن لبہال اور کہور بہال اوبن کے مال تت رس بہری
اے چہرہ زیبائے تو رشک بتان آذرے
ہرچند وصفت میکنم در حسن ازان بالاتری

سانول ہرن مانو مدن کومل چرن بن بن چری
نینون مین چہل سینون مین بل چنچل چپل چہب چہبی
نکہہ پہ شک لگن کی تک نکہہ سکہہ سے جہکرت آتری
تو از پری چابکتری وز برگ گل نازک تری
ور ہرچہ گویم بہتری حقا عجائب دلبرے

ڈہونڈ سانون دیپ مین بہرت بہرا سے لے جنم
تر چہے سنہش دیکہے کنور بانکے سنہش دس کم سے کم
ڈہونڈہا اودے سے است لون ہر جگہ مین کرا و تم کر
آفاق را گردیدہ ام مہر بتان ورزیدہ ام
بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزے دیگرے

چنچل چتر چپلی کمر کیون کر نہ من بس جاے تو
انجن سے گہیرے رہے گاری سہے دو یہ کہاے تو
چتون چپل پہر کیٹی کُٹل کیونکر نہ جیکو بہاے تو
عالم ہمہ یغماے تو خلق جہان شیداے تو
دان نرگس رعناے تو آورد رسم دلبری

ہونٹہون پہ لالی ات ادہک کیسر کا ماتہے پہ تلک
صورت سلونی سانوری بکہری کپولن پہ الک
ہنسنے مین دانتون کی چمک کانو مین کنڈل کی دمک
تا نقش می بندد فلک کس را نہ دادہ این نمک
حوری ندانم یا ملک فرزند آدم یا پری

بالک ہی دیکہے اور ترن اُجّل برن چنچل چتر
دیکہے اتو کہے شراشر دہر دہر سرت کر دہیان بر
موہن منوہر من ہرن من موہ متوارے کنور
ہرگز نیاید در نظر صورت ز رویت خوب تر
شمسی ندانم یا قمر یا زہرہ و یا مشتری

صورت وہ تیری دہیان سی ہو جسکے من مین گڈ گڈی
رہتی ہی لسندن جیت چڑہی ہوتی نہین چہن پل جُدی
جس دن سی ہی گہٹ گہٹ لسن کہی ہی مین تا ہیری اہد سے
من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی
تا کس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری

ہے کرشن ہی جیو دیا مدن ہے نند سُت اب کر دیا
ہون ایک تو پر سانٹی مین بیصبر ہین اور دوسرا
جب تون ہی میری دم مین دم جی تون سے مجہکو متا مہا
خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہر شما
باشد کہ از بہر خدا سوے غریبان بنگری

**بیفکر** تخلص لالہ من موہن سروپ جو رشتہ دار اور شاگرد لالہ ہری ہرنس راے بالغ کے ہین

کیون بیٹھے ہو بیفکر ستا ہے نہین جی
تدبیر مین ہی وہ بت بے پیر ہمارے

**بیغم** تخلص منشی مہتاب راے برادرزادہ منشی رام آدہین اسسٹنٹ بال متوطن محال ٹولکا پرگنہ و ضلع پرتاب گڈہ اودہ

خاکمین عاشق کے کیا تاثیر دی الفت نے
گور کا ہر گل ہی عشق پیچان کی طرح
بال سنبل چشم نرگس سرو قد لب شل گل
گلشن حسن صنم ہی باغ رضوان کی طرح

**بینی پرشاد** اور حال معلوم نہین یہہ دو شعر اونکی حضرت نادر نے کتاب مجموعہ سخن کے جلد اول سے لکہکر بہیجے تہے

سکندر آیا جہان نا پیا جو آب گوہر
صدا یہ کان مین پہنچی وہ تاج ہے تب
کہ اب نکیجیے کام درس سے پیدایش
ہیا نکی ہوگی مساحت جرت فاحت

**بیہوش** تخلص منشی گوردیال باشندہ لکہنو مختار عدالت فوجداری اور حال معلوم نہین ہوا۔

درد ہجر یار مین از بسکہ لاغر ہو گئی
رو دیے دیدہ عاشق مین نم باقی نہین
یا الٰہی راہ کوئی یار کس سے پوچہے
دست بیا عاشق کے آخر تمام بستر ہو گئے
اسقدر روئی ہی مین ہچکیان لگ گئے
خضر جا ایک راہ بر تہا آپ ہی آگے
لطف وصل اونکی غضب ہین ہو اجا
اوس سلیمان سے سوال عجب کرتا ہو نہین
خاموش اہل بزم ہو گئے شکل دیکہکر
دیکہکر مجکو وہ جامہ سے باہر ہو گئے
ہنس کے فرماتا ہے وہ چنچل کہ ہی یہ
سب صبر تونکو تمہی ہیولا بنا دیا

**پوران** تخلص پوران سنگہ قوم کایتہ ساکن قدیم شہر دہلی شاگرد سعادت یار خان رنگین علم سنسکرت اور طبابت ہندی مین مہارت کامل رکہتے تہے مگر بسبب بدمزاجی کے بیمار آدمیون کی طرف کم التفات کرتے تہے اور ہدیہ و تحفہ کسیکا کبہی نہین لیتے تہے شراب کی صحبت سے بالکل اجتناب تہا حالانکہ کایتہ تہے فارسی مین بہی کسیقدر اونکو ضروری دستگاہ تہی مگر شعر زبان ریختہ مین کہتے تہے اور گو اونکی زبان بہت شستہ و صاف نہ تہی [illegible] بعض شعر سے طرز معنی بندی عیان ہے اور یہ شعر اونکی تذکرہ گلستان سخن سے یہان لکہے جاتے ہین۔

ہم نام رہا ہی سی بیزار ہین ای ہمدم
اس راہ مین وار وہی لازم ہی سدا پوران

دل چاہ زنخدان مین ہے جب سے اسیر اپنا
سامان سفر کبہی تیار فقیر اپنا

شمشیر تو وہ ابرو اس پہ لیے چلا ہی
پہنچے وہ خم کاکل مین تب جا ہو دل شکوہ

چہوڑا ہی نگہ ظالم تو ہی کبہی تیر اپنا
اس راہ مین تو چلکر ہو دے نہ خجل شکوہ

**بہیر** تخلص مہاراج سنگہ برہمن سکنہ قدیم متہرا اوایل مین جوان تخلص کرتے تہے اور باوجودیکہ ذات کے چوبے تہے جو پرخوری مین مشہور ہین مگر رات دن مین ایک دفعہ سے زیادہ کہانا نہین کہاتے تہے اور وہ بہی لقمہ چند کے سوائے طبیعت کو گوارا نہ تہے اور نمکین کہانون کے علاوہ اور سب قسم کے اطعمہ سے احتراز تہا شکستہ خط بہت درست لکہتے تہے اور جلد لکہنے مین بہت تیز تہے وطن مین کبہی کبہی اور دہلی مین اکثر رہا کرتے تہے مندرجہ ذیل شعر اونکی صاحب تذکرہ گلستان سخن نے لکہے ہین وہ یہان نقل ہوتے ہین

رات کاٹی ہی تیرہ شعلہ آتش زلف
اس سے کیا تجہکو کہ ہے حال پریشان میرا
قبر پر فریاد یون کیجے اپنی تو ہرگز نہ جا

مین وہ خاکستر افسردہ ہون جون صبح
تیر اک بیہجا چہپا اس خاک دامن گیر سے
داغ خورشید ہے یک اخگر سوزان میرا

**پیاری** تخلص لالہ رادہے لال سکنہ متہرا۔

لگا جب درمیان پیاری کا تو ہاتف غیب کہتا ہے
بجز آہ رسا کے کون اپنا رہ نما ہوتا

**بہور** تربینی لال قوم کایتہ پانی پتی کبہی کبہی مسخر کے شعر موزون کرتے ہین اور جب اچہی شعر کہتے ہین تو صغیر تخلص لاتے ہین۔ یہہ ایک شعر ان حضرت کا نادر صاحب نے لکہا تہا سو یہان درج ہوا۔

کتے کی کہال مین کچے چوری نکر بہور
پہرتا ہی لٹہہ لیے بہت کنجر تمام رات

**تاب** تخلص شتاب رای برہمن کشمیری باشندہ دہلی ایک شاعر شیرین سخن تہے اور علم شعر مین بالغ فن چنانچہ اشعار ذیل سے ظاہر ہے

تو کاسیکو بنتی میری ای فتنہ گر ایسے
یا تنگ کر ناصح ناداں مجہے ایسا
یا جل کے دکہا دے دہن ایکبار ایسے
خوش ہو تجے ہمیشہ سی تمہارے اگر ایسی

**تابان** تخلص پنڈت مہتاب رای بارہ برس کے عمر تہی کہ انہون نے میر درد کے مشاعرہ مین اک غزل پڑہی جسکا مطلع یہ ہے

شعلہ بہڑک اوٹہا میرے اس دل کے داغ سے
آخر کو آگ لگ گئی گہر کے چراغ سے

اوسوقت وہ گلے مین ہنسلی پہنے ہوئے تہے ایک شاعر نے ظرافت کی راہ سے کہا کہ پنڈت صاحب کوئی شعر آپ نے اپنے طوق گلو کی شان مین بہی کہا ہے جواب دیا کہ نہین مگر اب کہتا ہون اور دو تین لمحہ کی بعد یہ مطلع پڑہا اہل مشاعرہ

**ثابت** تخلص منشی راد ہکا پرشاد شاگرد نواب عاشور علیخان متوطن قدیم شہر لکھنو —

پہانسی ہین دام مین پہندے مین سنگر گیسو
عنبر تر کی نہ کیون سحر سے ہو پیدا بوے شمیم
خاک اوڑاتی ہی کہو کسکی عزادار ہین

جان لینی کو بلا مین تیرے کافر گیسو
نہنے دہوے ہین دم غسل معنبر گیسو
گرد اکو دہ ہین اے میری پری لیکن گیسو
شاہ خوبی کی ہی سرتاج تیری صورت شکل

دیکہین کب یوسف دل چاہ ذقن سے نکلے
اوڑ چلا یار حسینون مین پری کی صورت
کسکو سودا نے بنا دے تباہ تو ہی
اوسیطرح ہی میری یار سراسر گیسو

رستو لیتی تو کبھی ہاتہ مین شر گیسو
طایر حسن کو گویا ہوا شوسر گیسو
ای صنم آج سنورتے ہین کسیکے گیسو

**ثاقب** تخلص لالہ جانکی پرشاد —

آبرو چاہے تو کہیلے قناعت حاصل
لب جو ہو بند صدف کا تو گہر پیدا ہو

**جام** تخلص کنور سین سکنہ بدہولی علاقہ دہلی انکو شرف الدین سرور نے اپنے شاگردون سے لکھا ہے —

چرخ ہی باد کے گہوڑی یہ گو موج ہوا کی
نہ دعوا کر سکے گلگون ہے تیری ہمعنانی کا

**جگناتہہ** تخلص باسم خود قوم کایتہ کرن ولد کشن پرشاد وکیل عدالت ہزاری باغ متوطن قصبہ ٹکاری ضلع گیا ایک لایق شخص ہین اور ایک مندرجہ ذیل کتب تصنیف کر چکے ہین — کرشن ساگر بال بیلا چتر گوپت بہناولی - کنجیندر موکش اراد و - کتہا ستنرایِن نظم اردو - دو علیحدہ علیحدہ یہ دو نو میری دیکہنے مین آئین جو ستنرایِن بہگوان کا اشت رکہتے ہین اونکو اسکا پڑہنا بہت ضروری ہے اور یہ چند شعر اوسنے نقل ہوئے ہین

ثمر ہے ستنرایِن کو ابدل
فلک ہے ارض ہے شمس و قمر ہے

مراد دل ہو جس سے سنکے حاصل
پرے ہی دیو ہے جن و بشر ہے

بظاہر گر نہان لیکن ہی ہر جا
ہیم و سبزہ شجر رونق دہندہ

اوسی سے یہ موجودات پیدا
پرندہ ہین چرندہ ہین درندہ

**جنون** تخلص چند ا پرشاد ولد کالکا پرشاد باشندہ لکھنو شاگرد نواب عاشور علی خان —

سامنے ہی سحر کرتے ہین جادو زلفین
زیر سے انکی خدا یہ دل ناشاد بچاۓ

جان پر کہیل گئے دیکہکے سیندو ر زلفین
افعی عقرب خونخوار ہین ابرو زلفین

وصف مین صورت شانہ جو اونکا حال لکھے
اے جنون قتل کو تیری ہی لئے متفق ہین

خود بتا دیتی ہین مضمون نکا پہلو زلفین
بن گئی ہین سن تیغ وہ ابرو زلفین

**جنون** تخلص بابیدیال خلف منشی نوندہ راے نائب سرشتہ دار کلکٹری میرٹھ شاگرد شیخ محمد عبد الصمد فوق —

تن جوش کی ہوا مقدر کا

پہر گیا جیسے دل ستمگر کا
کس صفائی سے ذبح کرتا ہے

بوسہ لب خیال مین جو لیا
دیکہین جوہر تمہارے خنجر کا

اوڑ گیا رنگ روی دلبر کا

**جنون** تخلص منشی کشن سہای باشندہ سکندرہ راو شاگرد نسیم سکنہ علیگدہ —

سوہا کیا جو کہ تہی یہ دلبر تمام رات
اب نے تدان سے ہی ما لیدہ تیری خاطر ہے

لوٹا کیا مزے مہ انور تمام رات
گہر کا لعل کا نیلم کا بس نکا بیہ مرجان ہے

پہلو مین یار ہے بیٹہے دیے جام مے کئے
اوٹہا لا شیشہ مے کیا ہوا کہ برق ترشح ہے

کیا چاندنی کہلی ہے ہوا ہی بہار کی
گہٹا اوٹہی ہے ساقی ابر بیک نازہ چمن ہے

گلون کا سرا اوٹہا ہی سرا ہی تکتے کیسکے ہین
چل اے سرو روان تیرے ہے شاید اشارے ہی

جوہر تخلص جواہر سنگھ شاگرد میاں جرأت یہ حضرت اوجاگر طوائف پر عاشق تہے۔

جلوے سے تیرے ہی بن سا اجیاں اوجاگر
خورشید ہی ہو جیسے سب آسمان اوجاگر

جودت تخلص ہری رام مرشد آبادی شاہ عالم بادشاہ کی عہد مین نواب علاء الدولہ کے سرکار مین توسل رکہتے تہے اور وطن اونکا کٹک صوبہ اوڑیسہ تہا۔

واعظ کی بات دل ہی تو مین کہئے کارگر نہین
پتہر کی چوٹ شیشۂ دل ہی کا کارگر نہین

جودت تخلص لالہ بیالال تلمیذ سید احمد نکہت۔

جب طلب کرتا ہون تو سبکے دہن تنگ ہے وہ
تمکو سودا آج اے جودت یہ شعر ہو گیا

جوش تخلص لالہ سریرام خلف لالہ شیو سہائے برق مختار عدالت فوجداری میرٹہ یہ شعر اونکی حضرت مشتاق کی ذریعہ سے پہونچی ہے

اوسکے کوچہ مین مجہکو جانے دو
طپش دل ذرا بجہانے دو
جوش بازنگی ہاتہہ لاکہون مین
زلف ناگن کو کاٹ کہانے دو

جوش تخلص بابو کلیان سنگہ قوم کایتہ بہٹناگر خلف لالہ دیوان سنگہ نبیرہ لالہ نونندہ رای باشندہ سکندر آباد ضلع بلند شہر ایک نوجوان علم انگریزی اور فارسی سے ماہر مولد منشا شہر اجمیر اور حال میونسپل کلرک شہر سیاور عرف نیانگر مین انہون نے فارسی میری والد سے پڑہے ہے اور اب سنا ہے کہ شعر بہی کہتے ہین مگر میری دیکہنے مین ابتک نہین آئے

جوگل کشور خلف دیوان تربہون لال متوطن بلدہ بہوپال منشی رنگین نویس اور شاعر نازک خیال ہین اور خوشنویسی مین صاحب کمال یہ دو شعر اونکی تذکرہ فرح بخش شعرائے بہوپال سے لکہے گئے اور ایک فارسی شعر بہی اونکا بطور نمونہ کے یہان لکہا جاتا ہے جو اول جلد مین لکہنے سے رہ گیا تہا اور ان شعرون سے معلوم ہوتا ہے کہ منشی صاحب دونون زبانون مین خوب گویا ہین۔

## اشعار اردو

وہ دہی بہشتی میرا یم خانہ ہوا ہے
فردوس برین آج یہ کاشانہ ہوا ہے
کچہہ ہمین نام خدا پر دے سیم و زر نہین
خاک کو بہی یار کیا اکسیر سے بہتر نہین

## شعر فارسی

اوریکا گل کشید شانۂ عاج
یا در خشید برق در شب داج

جوہر تخلص جوہر لعل شاگرد غلام عباس

جب کہ خنجر سا بانکے قاتل کا باہر ہو گیا
سنگ دل نکلی تن سے جدا سر ہو گیا

جوہر تخلص پنڈت دینا ناتہہ ولد پنڈت دیبی پرشاد عرف سالیاری باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد آغا حسن امانت

قتل کرتا قاتل بے پیر اپنے ہاتہہ سے
غیر کو دیتا ہے کیون شمشیر اپنے ہاتہہ سے
چہٹ نہین سکتی ہے تقدیر اے جوہر ہم
زلف ہو کر اوس بت کافر کی قیدی ہم ہوئے
بن نہین پڑتی کوئی تدبیر اپنے ہاتہہ سے
ہائے دلمین رہ گئی تصویر اپنے ہاتہہ سے

جوہر تخلص بابو دہو رام ساہو کا ولد جواہر مل فرخ آبادی شاگرد منیر۔

نیند آنکہون مین بہر ہی کہان رات بہر ہے
کسکے نصیب مین جگائی گلہ بہر ہے
ہر دم خیال ہے یہ صحبت شب وصال
جب ہے نگاہ آپ کی وقت سحر ہے

| | | |
|---|---|---|
| باہر نہین ہین حکم سی اوسکی جان اپنے | دل سی نثار ہیان ہین قربان آپکے | |

جوہر تخلص سیوا رام قوم کایتہ سکسینہ بریلی بڑے فصیح اور بلیغ شاعر ہوگزرے ہین اور علم نحو مین اونہونے ایک نہایت عمدہ قصیدہ جوہر الترکیب نام لکھاہے کہ مثل اوسکے اجتک دیکھنے مین نہین آیا ہے اور اوسکو طالبان علم صرف نحو بڑی رغبت سی حفظ کرتے ہین سیتہ دو شعر فارسی اونکی اوسی کتاب کے ہین جو یہان بطور نمونہ کے لکھے جاتے ہین اول حمد مین سہو سی رہگئی تہے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| بعد حمد و نعت و مدح ظل سبحانی تمام | خوان تو جوہر این قصیدہ جوہر الترکیب نام | باہمہ تحقیق بہر مبتدی و منتہی | منتظم کردم اصول نحو در فارسی کلام |

جوہر تخلص رای جواہر سنگہ ہندو نہین نامی شاعر اور کایتہون مین فخر خاندان ہین اور آج مثل اونکی شاعر مشتی اور نکتہ پرداز شخص بہت کم ہندوستان مین ہین اونکی کہنہ مشقی روز نئے نئے مضمون ایجاد کرتے ہی اور اونکی شاگردون سی وقتاً فوقتاً علم سخن اور فن شعر کو ترقی ہوتی جاتی ہے اگرچہ ہم مختصر ذکر اون کا تذکرہ معیار الشعراء ہنود مین لکہہ چکے ہین مگر مزید حالات اونکی سوانح عمری کے جو بعد کو معلوم ہوی بخوشی یہان درج کرتے ہین اور وہ یہہ ہین کہ جوہر لکہنوی قوم کایتہ سکسینہ سہوی الاصل ہین جد اعلی انکے راجہ پورنچند ہمراہ اصیاد سلاطین اودہ سلطنت دہلی کی طرف سی ملک اودہ کی تسخیر اور انتظام کو آئی رای بہاری لعل صاحب دادا انکی اور رای بختاور سنگہ صاحب انکی والد ماجد کا مولد بیت السلطنت لکہنو ہے راجہ صاحب رام دہلوی انکی دادا کے بڑے بہائی اور راجا بہادر سنگہ انکے چچا مختار و منتظم املاک وریاست شاہ اودہ واجد علی شاہ کے رہے اور املاک کثیر انکے نامی بزرگون کی لکہنو مین محلہ پورن ٹولہ کے نام سے مشہور تہے جو بعد غدر ۱۸۵۷ع مین حکام انگریز نے اس اندیشہ سے گروادی کہ پہر باغی کہین اسمین متحصن ہون انکے دادا کے ایک مجہلے بہائی رائے منولال صاحب صفا تخلص بڑے عالم و فاضل عربی و فارسی کے اور شاعر اردو و فارسی کے منجملہ اساتذہ تہے یہہ شعر مشہور عام ہے — چرخ کو کب یہ سلیقہ ہی کہ ستمگاری مین — کوئی معشوق ہی اس پردہ زنگاری مین — اور رای صاحب مہاراجہ جہاؤ لال بہادر جنرل افواج وزیر جنگ نواب آصف الدولہ بہادر والی اودہ کے داماد تہے حضرت جوہر اندک سن شعور سے اپنے نانا اور نیز اپنے حقیقی ماموں راجہ بعلجی بہادر جنرل و بخشی الممالک فوج شاہی کے ساتہ حکام اودہ کے دربار مین جاتے اور جرنیلی و بخشی گری مین ملازم شاہی ہوکر بعزو امتیاز کام کرتے تہے اوسی زمانہ سے اونکو شاعری کا شوق پیدا ہوا اور اپنے والد ماجد و چچاؤن سی کہ سب عالم علوم عربی فارسی اور ترکی وغیرہ کے تہے ہر زبان کی تحقیق کا بہی ذوق بہم پہونچا ابتدا مشق شعر اردو کی ناسخ سے کی دو ایک غزل دکہانے کی نوبت آئی تہے کہ ناسخ نے قضا کی جو ملک الشعرائے متاخرین اردو لکہنو مین گذرے ہین اونکی بعد چندی صحبت مشق غزل اردو کی خواجہ وزیر وزیر تخلص سی رہی جو عمدہ اور فضل شاعر ناسخ کے شاگردون سی ہے اور اول دیوان فارسی کا ملا ناطق مکرانی کے مشورہ سے کہ جو بہترین شعراے زبان ایران سی وارد لکہنو ہوئے تہے مرتب کیا

ہمیشہ منجملہ شعراے اعظم تمام شاعرہای اساتذہ زبان فارسی و اردو مین شریک شامل و ہم سخن رہے بعد انتقال
نواب راجہ تعلیجی بہادر جرنل و بخشی الممالک اودہ کے جب کہ راجہ الفت رای بہادر الفت تخلص بجاہی پدر جرنل و بخشی
ہوئے جوہر بہ مساہمت برادرانہ ان برادر بزرگ سی جدا ہوکر دفتر دیوانی شاہی مین کہ انکے جدی بزرگون کا موروثی
دفتر تہا اور اوسوقت بسلسلہ رشتہ داری انکے بزرگون کے مشیر الدولہ موید الملک مہاراج ادہراج بالکرشن بہادر
جسارت جنگ کے بانیام تہا بجاے والد بزرگوار اپنے کے مقرر ہوئے فخر الدولہ منشی الملوک ساجہ رتن سنگہ بہادر شہامت
جنگ زخمی تخلص نامی فاضل متبحر میر منشی سلطنت اودہ جنکا دیوان زخمی چہپا ہوا موجود اور شرح گل کشتی فارسی اور
بہت رسالی ریاضی وغیرہ مین مشہور مین وہ بہی ان جوہر صاحب کی ماموں تہے اور رای بالک رام جنکا توپ خانہ
بالک گنج مشہور ہے ماموں انکی والدہ کے تہے اور راجہ بہگوان داس صوبہ دار کہیر یعنے ملک روہیلکہنڈ نانا
انکی والدہ کے تہے اور نواب افتخار الدولہ فضل الملک مہاراجہ میوارام بہادر صلابت جنگ دیوان اودہ ہم مرتبہ
وزیر اعظم بہی انکے عزیز قریب اور راجہ راج راج ادہراج پیشوا پردہان راجہ مراد سنگہ بہادر منشی و مہتمم بیت الضرب
سکہ شاہی انکے خالہ زاد بہائی تہے غرض یہ مختصر ذکر انکے جدی اور مادری بزرگون کا ہوا اور اس سے معلوم ہوتا ہے
کہ یہ حضرت کسقدر عالیخاندان اور حسب و نسب مین والا دودمان ہین یہجب ۱۸۵۶ء مین انقلاب سلطنت
لکہنو کا بعہد واجد علیشاہ بادشاہ ہوا جوہر نے بہ حکم شاہی بترتیب کاغذات مال انتظام سرکار انگریزی کا
کرایا اور مہاراجہ بالکرشن نے انکا موروثی دفتر انکے سپرد کردیا ۱۸۵۷ء مین غدر ہوا ۱۸۵۸ء مین پہر از سرنو
کاغذات مال درست کئے اور محکمہ اسپشل کمشنری سے انتظام سرکار انگریزی کا کرایا بعدہ بمحکمہ چیف کمشنری ملک
اودہ منتظم دفتر و اہلکار پیشی و صاحب دستخط رہے بعد تخفیف دفتر فارسی صدر تحصیلدار موہن لعل گنج و ملیح
آباد و صدر لکہنو چندسال تک رہے اور بعدہ اسسٹنٹ کمشنرون کے امتحان مین بہی کامیاب ہوکر اختیارات جوڈیشل
حاصل کئی اب بکمال عنایت و جوہر شناسی ہز ہائنس مہاراجہ دگ بجے سنگہ صاحب بہادر کے سی
ایس آئی والی بلرام پور و تلسی پور وغیرہ راجہ تخلص صاحب دیوان سی انکے منشی اور مصاحب ہین اور منشی
رای تارا چند صاحب خلف اکبر جوہر مصاحب و منشی انگریزی سر مہاراجہ صاحب بہادر موصوف کے بشرف
و امتیاز تمام ہین اور انکی مجہلے بیٹی منشی البیلے پرشاد کے واسطے بہی کہ بہت اچہی خط اور طبیعت داری ہین وہان
رعایتی عنایت ہین اور انکی علاوہ اور فرزندون پر بہی رعایت کامل ہے اور منشی لالچند صاحب آتش کہ دیوان
اور انشا انکی بہی چہپی ہوئی مشہور ہے انکے بہائی کے خسر تہے اور منشی دولت رای شوق مخاطب راجہ بندا پرشاد جو
راجہ کندن لال اور پہنپلال لال ہی شاہ اودہ کے میر منشی تہے اور واجد علیشاہ کے ہمراہ کلکتہ کو گئے اور منشی
طوطارام شاعر صاحب دیوان مشہور و معروف انکے سمدہی ہین کہ انکی خلف اکبر راے تاراچند جی کے شادی انکی

سایہ ہی انکا سرخ ہی مانند برگ گل
در کف مین شعلہ چیر ہی ایسا ایاغ دل
کہولا بہاک کے ہمنے نہ مستی مین ایاغ دل
تو وہ جسم ہی گیسوی عنبر سایہ
فیض پہیلا ہے اسطرح جہان مین انکا
بزم ہمسایہ لگے کرنے وہ روشن اتنی
گر میان انکی ہین جو ہر یہ ہے تو کیا ہی عجب

گلرنگ اسقدر ہین تمہاری ہتیلیان
ہوی سیاہ سر پہ ہین دو چراغ دل
کہتے ہین ضبط اسکو نہ چہلکا ایاغ دل
اگیا جسم کا سر پہ ہے سمٹ کر سایہ
گہر مین جسکی رنگ شجر اور ہوا ہر سایہ
گہر سی آتا نہ تہا جسکا کبہی باہر سایہ
برق کیطرح سی اوڑ جاہی پکر سایہ

جو ہر دل کا نہ تمیہ ہو پروانہ کسطرح
چمکا ہی الفت رخ رنگین مین داغ دل
فصل گل آئی داغ کہین ہرے ہوے
تن پہ شعلہ ہی کہ ہے نور کا ہمسر سایہ
ہی سرا پری رو ہے خوبان نصارا کا مزاج
ہی ختم اپنی خط شوق مین جنون دقت دل
کرن کرتی یہ پتا کو شملہ خورشید روشن کے

شمعین ہین تہہ شعلہ تمہاری ہتیلیان
روشن ہوا ہی روغن گل سی چراغ دل
لایا بہار تازہ ہمارا یہ باغ دل
شکل شمس و قمر انکا ہی منور سایہ
چلتے ہین خاک سی اپنا وہ دہا کر سایہ
ڈہونڈتا پہرتا ہی گرمی سی کہین سر سایہ
ستارے چرخ اطلس کے دہنک گرن کی انکے

ہوی خونریز عالم جابجا تیغ نگہ ناوک افگن کے
نہین ہی دشنہ سوفار سی کم نیش چتون کے

نظارہ جہانک کر اہی نظر باز وکا کرتی
صف مژگان نہین ہے گرد چشم اوس چلی کی
مین ہوا ہے تر یہ کہین اوسکی نصیب
تر کہین یہ مزہ کی نہ یہ نعمت و تمیز
چشمی بہشت کی ہی یہی سرزمین یہ ہین
دانت ہین ہند ہے کہ حسین یہ ہان زخم کو
اپنی کوچہ سی جو تم نکلے تو یہ حیرت ہوی
مرد جری بحکم خدا لازوال ہے
کس گل اندام کی پا ہی یہ معطر گیسو
پابند ہکر لام ہوے صاحب نیک گیسو
خضر کیطرح ہین چشمہ ظلمت نظر آتے
رخ کی آئینہ یہ لہراتے ہین ای مخزن حسن
اسلئے اسی ہی جنت کا مزا دیتے ہین
دیکہکر آئینہ وہ پوچہتی ہین مجہسے ہی
حنای پا ہی تہ رنگین ہو شہد رنگین ہین گلو نیے
برنگی اوسکی حقیقت جو ہوا اصل نہجی
جوہر اوٹہاتی خوب کلواد شرابو لطف

بنی ہو چشم بد دور آج تیلی چشم روزنکی
قواعد کو ہی نگین چو ہی فتح لندنکی
یہ نیشکر یہ آم نہین کہیلہ ہی نہین
زیور نہین یہ فتح نہین نازکی نہین
ہندوستان سے جا کبہی بہتر کوی نہین
خندہ دندان نما زخم دہن دار ہین
آفتاب آیا ہے کیونکر سایہ دیوار مین
شہباز ہے حرام کبوتر حلال ہے
سنبل باغ جہان سے ہی ہین بہتر گیسو
کیون نہ ملک دل عاشق کو کرین سر گیسو
یاد آتی ہین جو تمہاری لب کوثر گیسو
ہین مگر مار طلسمات سکندر گیسو
ہو نہ تو نیر آگی مین موج لیت کر گیسو
سیج تیا دوکہ بنی کہیتے ہین جو ہر گیسو
اٹہا یا تمنے بیڑہ بر بلا خون شہیدان کا
جز دہی کل ہو گیا قطرہ سے دریا ہو گیا
ہی قوم کا یہ تون کہو مزا کائنات کا

بنہ جایہ مین ہی آجکی شب کہان آیا ہے
بجز زیب حسن کہین ہی اچی نہین
نی زعفران نہ جوز وقرنفل نہ قاقلہ
شکر نمک نہ ترشی اسنہ یہ مرچ تیز
جوہر ہی جاہی فخر کہ ہندی نژاد ہون
سجدہ پر موقوف ہی یاد الہی دیکہو
ہندوون کی کر چو کو کہتا ہے قاتل جانب
پنجہ قوی نہین تو عبث قیل و قال ہے
ہر نکی مین سنبل و ریحان سے سر گیسو
چاندنی صاف ہے بدلی کہین گہر آئے
تمکو کہتے ہین ہی تو سر مو فرق نہین
سر چڑہا ہے تمہارے یہ بنی دام بلا
دل شکنجی مین جو کہنچے ہی تیز ہوے
خدانے لذتین دنیا و دین تم بہ بخشے ہو
نکالی جائے جنت سی گر ہے نسل آدم کے
مرنے مین نفر عاشق بیکس جز نہین
خدائے دی زبان فصیح ہندوستان مجہکو

سمجہے ہی چاند کی عکس مین رخسار آتش کے
ہند ہے نہین یہ پان نہین یہ سپاری نہین
کیوڑا یہ موتیا نہین یہ کیتکی نہین
کہانیکا کیا مزا ہی جہان یہ کوی نہین
اس سرزمین سے چرخ کو ہی ہمسری نہین
یاد آتی ہی خدا کی جب گرہ ہو دل کا نہین
موتیو نکی بیل ہی کیا زخم و اندام نہین
از روی شرع خون کبوتر حلال ہے
روشن ہین وہ مین پا بال ہو سر گیسو
سیر کو نکلے ہو چہوڑے ہوے منہ پر گیسو
دونون شانو نپہ عجب شان سے مین اہر گیسو
بل جو کرتے ہین بہت کسکے مین پیچ گیسو
خوب ہو باف ہے باندہے کسی کسکر گیسو
نتیجہ زاہد جا جا نہین کفران نعمت کا
گر ز ملکین نہین اس شیخ یہ جنت مین انسانکا
ہر جا بدیپر گمان ہے ابادہ وفات کا
عیان ہے سب یہ جو ہر جو سر نیتم بہ ہند کا

دریا کا شور قطرہ کو ہرگز روا نہیں | منصور کی شکست تھا دعوی یہ دار کا | فرقت میں جانتا ہوں کبوتر کو جبرئیل | پیغام کو بشر تو کہاں جانور نہ تھا
چشم حبشی میں تری خال نظر آتا ہے | تیرے آہو نے کیا نافہ آہو پیدا | رہ نہ جائیں گے کبھی چال میں سرو آزاد | تیری وحشی ہی کرینگے رم آہو پیدا
بوسہ چشم پر ابرو کو دکھا کر یہ کہا | تیغ ہی صید جو کعبہ میں ہوا ہو پیدا | وہ جوانی کی مری ابر کرم سن ہیں کہاں | غنچہ جبتک کہ ہو گل ہو نو خوشبو پیدا

**جوہری** تخلص جوالاپرشاد قوم کایتہ باشندہ شہر اسوکا علاقہ دہلی
بس قفا میری کیا کہا ایک سنگ جان | نہ بدہان تیر بیش جان تراش بہنک

**جیون** تخلص جیون ناتہہ قوم کایتہ متوطن دہلی شاگرد میر عمدا ایک شخص تازہ فکر کہن مشق تہے اور حال معلوم نہیں —

دل جبکہ سینہ عشق کی آتش سے جلگیا | ایک آہ کھینچتے ہی میرا دم نکلگیا

**جشن** قوم کایتہ سکنہ آلہ آباد محافظ دفتر کلکٹری بنارس خلف منشی ہوتی لال میر منشی زمینداری بد بیل کہنڈ انکا ایک قصیدہ انکے بیٹے دیوکی نندن ہنر تخلص نے بہیجا تہا اوسمین سے یہ شعر منتخب ہوا —

ہوئی کیسے کیسے جوانمرد پیدا | بنائی زمین پر مکان کیسے کیسے

**چمن** تخلص بہاری لال ولد گنگا پرشاد شاگرد مقصود عالم سررشتہ دار عدالت ستیاپور —

رہی بعد فنا برباد مٹی جسم لاغر کے | نشان ارام کا ہمنے نہ زیر آسمان پایا

**چمن** تخلص شادی لال کایتہ سکسینہ لکہنوی برادرزادہ حقیقی منشی رام سہا رونق اوستاد فارسی اردو کے ہین اونکا یہ مطلع عشق اہے جان طوائف میں مشہور زبان زد عام ہے —

سر نام صنم نام خدا ہے | الہی جان کا رتبہ بڑا ہے

قصہ الف لیلہ کی دو ہائی سو راتین انہون نے بھی نظم کی ہین اور یہ نظم بنام جلد چہارم الف لیلہ نو منظوم ۱۲۶۵ھ مین چھپی ہے یہ چند شعر ساقی نامہ کے اوس سے لکھے جاتے ہین کلام انکا بہی بہت صاف سلیس اور شیرین ہے —

کدہر ہی ساقی سیکش کدہر ہے | طبیعت کچہ ہماری جوش پر ہے | بہت جلد صراحی بہر کے لا | کرتا ہو نظم تیرا الف لیلا
خوشی سے پیر ساقی ہی میں کام | نہ تیا دوسرا دی ایک ہی جام | ہوس نے میرا مجکو ہی گہیرا | پہر ای ساقی ہو مین مشتاق تیرا
ہزارو نکو ملائے سینکڑوں جام | رکہہ ایسے دور مین ہمکو نہ ناکام | جہاں ساغر کا دکہلا تا ہی ساقی | ہین پہر جوش مین لاتا ہے ساقی
| الہی لطف کی رکہتا نہین گر | طبیعت کیوں ہے مایل پہر ہنسی پر |

**حامد** تخلص گہمنڈی لال باشندہ منگیر ضلع بہار شاگرد حافظ ضیغم —

نامہ شوق رقم کرتا ہوں اوسکو حامد | کیوں نہ دو دو دل مشتاق کبوتر بنجائے

**حاضر** تخلص رادہا کشن خلف منشی برج لال مرحوم قوم کایتہ سری باستب کانپور کے پرگنہ نواب گنج مین رہتے ہین اور مختاری عدالت دیوانی ضلع مذکور کی کرتے ہین ایک غزل انہون نے اپنی منشی راج بہادر زخمی کے خط مین بہیجی تہی اوسمین سے یہ چند شعر درج کیجاتے ہین

عشق نے ہمکو اب یہ غیر کے گہر میں پایا | فرد اپنا ہمری ہوش کے اوپر میں کہا گیا | نام کو بھی کبھی مکان ہاتہ نہ آیا | جستجو ہمنے کی تیری کمر میں کیا کیا

**گوہر** تخلص پنڈت پرہبی ناتہہ ایک غزل انکی گلدستہ شعر آگرہ میرٹھہ مین دیکھی تھی اوسمین سے یہہ شعر منتخب ہوا

محراب بیت ابروسی کہتا ہون بار بار | کعبہ کہو ہی قبلۂ عالم تمام شب

**گوہر** تخلص منشی گیندن لال بدایونی یہ تاریخ تصنیف مثنوی قیافہ دیوی پرشاد سحر کی اونکی تصنیف سے ہے

ناقد ہی معنا کہا یہہ گوہر | مرغوب دل ہے سال ہجری

**گوہر** تخلص منشی ہوتی لال قوم کہتری شاگرد جواہر سنگہہ جوہر تخلص لایق خوش فکر فصیح البیان ہے اونہون نے ایک مسدس کسیکے فارسی شعر پر اولٹ کر اوسی کی رد مین کہا ہے اوسمین سے ایک بند بضرورت تذکرہ لکہا جاتا ہے

مصحف لی تہذیب ہے وہ اہل کین | دشمن دنیا ہے اہل دنیا خصم دین | سب پہ لعنت جو کہی ہے خود لعین | شعر کسکا ہے سناتی ہی کہین
اہل دنیا چہ کہین چہ مہین | لعنت اللہ علیہم اجمعین

**گہربار** تخلص منشی رام سیوک میر منشی المعام کمشنری ملک ممالک حیدر آباد دکن شعر اردو و فارسی کہتے ہین۔

بہت سے دیکہنے والونکا خون کر چکے | تمہارے کشتہ تیغ دلی کفش کی ہیا

**لالہ** تخلص لالہ بہوانی پرشاد باشندہ دہلی داد سخن کی مذمت مین کہتے ہین۔

شعر بینی کا سلیقہ نہین جنہین یہی ہنر | طرز یہہ سطرح سی بس جنکو ظہور ہو گیا | اوبہر پتہ چڑہتی ہین شاعر بہی جدید | ہو گیا ثابت کہ خبط انکو مصرعہ گیا
جنگلو مین شہر تکا دعوی ہی قہر خدا | وحشت فطری تہی ہو وابی جنکو ہو گیا | ہو گئے ود سودا ہو تو قصدہ ہے اسکا | مصرعہ مصرعہ لالا اپنا اونکی نشتر ہو گیا
وصل اوس گل پیرہن کا جب میسر ہو گیا | مین عشق تنی سبہی یہ دل کہتا یہ ہو گیا | آجکل اچہی کی کسکو فضا ہی تیز | جنسے دو تک بہی نا بی وہ بہی شاعر ہو گیا
جب سے دہلی لکہنو اجڑی ملک کرچکی | تب سی ہر غول بنا بانی سخنور ہو گیا

**لالہ** تخلص منشی اننتی پرشاد حیدرآبادی شاگرد فیض یہہ شعر اونکا تذکرہ تاور لالہ کا ز منشی درگا پرشاد صاحب سے لیا گیا

جان ہر تیر ستمگر کی کوہ غم کو دیکہہ | مانی تصویر ہی فرہاد کی

**لایق** تخلص لالہ رام پرشاد ساکن متہرا

میں ہی جیح ذبح کر دیتا وہ قاتل ہائے ہیچ | معاذ اللہ پہر مین شاکی ہو جو جفا ہوتا

**لطیف** تخلص لالہ شیو سہائے خلف دیوی پرشاد باشندہ فرخ آباد۔

دیوانہ عشق کا نہین سنتا کسیکی بات | ناصح کی بات خاک اوسی سنو ہو سو

**لطیف** تخلص دولت سنگہہ قوم کہتری شاگرد شاہ نصیر شعر گوئی مین قدیم مشاق ہے عرصہ قریب پچاس برس کے ہوا کہ دار فانی سے رحلت کر گئے یہہ شعر اونکا ہے۔

کوئی کہتا تہا قصہ مجنون کا | مین اوسی اپنا ماجرا سمجہا

**لوذعی** تخلص منشی بہگوان دیال عرف لالہ بہسند قوم کایتہہ سری باستب فارسی اور اردو مین ایک شیوہ زبان

معشوق ہیں یا نکی سارے جفا پرست | ای دل عاشقو انکو کہیں نہ سیار

**مجروح** تخلص لالہ دوارکا پرشاد وکیل خلف چودہری بختاور لعل متوطن فرخ آباد۔

ملک الموت بہی کیا سمجہا ہے مجروح | جو ہمیں سمجہا ہے اب تک کوئی بیمار سمجہے

**مجنون** تخلص لالہ شنکر لعل ولد دونادی لال باشندہ فرخ آباد۔

اپنی مجنون سی تو ای غیرت لیلی ملجا | تیری فرقت میں کہاں تک وہ پریشاں

**محبوب** تخلص منشی محبوب سنگہہ خلف گلاب سنگہہ کہتری دہلوی سلم مخلصی کے اوستاد ہیں اوباوجود سن سال ۴۵ برس کے ہنوز جوان معلوم ہوتے ہیں اب مختار کاری کرتے ہیں اور شعر بہی کبہی کبہی کہتے ہیں چنانچہ یہ شعر اونکا ہے

ایک وہ حیا نکو دلسی اوٹھا دیا | مجنون بنے ہیں ہم تجہی لیلی بنا دیا

**محروم** تخلص لالہ انگد رائے فرخ آبادی۔

سمجہہ محروم کچہہ ملنی ہوا عہد شباب آخر | کبہی یاد آئیگا یہ سن عالم جو بیتا

**مخلص** تخلص انند رام دہلوی وکیل عماد الدولہ محمد شاہ بادشاہ کی عہد میں تہی بیشتر فارسی کہتی تہی اور کبہی کبہی اردو بہی چنانچہ یہہ شعر اونکا ہے۔

آتا ہی سحر اوٹھہ تیری دربر یکو | کیا دن لگے ہیں دیکہو خورشید قاد یکو

**مخلص** تخلص بابو منشی دہر اوستاد منشی رام نراین شفیق۔

**مداری لال** مصنف اندر سبہا عرف بزم سلیمان سکنہ لکہنو یہ اشعار اونکی کتاب کو سی منتخب کیی گئے

جب سے وہ لیگیا میرے دل کو لکا لکر | چہاتی پکڑکی ہاتہی میں کہہ ہی ہائی دل | کیا کیا دکہا دکہی آگی مداری لال | قابو میں یہ گیا ہے یہہ تیرے ادل

اوسکو بہی نہی ہا ہی سی کہو دیا نصیب | بنکر فقیر جیکی لئے چہوڑ گہر چلے

**مدہوش** تخلص منشی کنو جی صاحب لکہنوی خلف منشی برج لال قوم کایتہ سکسینہ علم فارسی میں خوب مہارت رکہتی ہیں اور شعر اردو بہی کہتی ہیں چنانچہ اونکا دیوان موسومہ بہارستان فصاحت تیار ہے اور کلام پاکیزہ اور پر مضمون فن شاعری میں منشی میٹہو لال کے شاگرد ہیں ۔

ہمسے وعدہ کرکے پہر غیر کی وہ گہر میں الگیا | غیر حیدم گہر گیا پہونچا مگر کوئی یار ہیں | الصنم فرقت ایسی وصل وہ قسم میں الگیا | وہ ہلو فی النار میں یہ ارم میں الگیا | دیکہیں کہیں ہیں مست جو اوس ساقی سرشار کو | مرگیا عشق وہاں تنگ میں دلدار کی | رشک سے خط خجالت جام جم میں الگیا | تشوہ میں عنقا کی میں ملک عدم میں الگیا

**مدہوش** تخلص پنڈت رامچلیدس خلف پنڈت گلاب سنگہہ دوم گوڑ برہمن بہجتی رہتے ہیں اور شعر کی اصلاح منشی درگا پرشاد صاحب نادر سے لی ہے یہہ چند شعر اونکے منشی صاحب ممدوح کے مرسلہ ہیں ۔

گو یوسف کنعانی بہی یکتا ای حسن تہا | پر دیکہو میرے یار کو ایسا وہ کہیں تہا | تمکو تو فقط عشق زلیخا کا یقین تہا | کیون ہاجی کہو کیسا مرا جلیل تہا

**مدہوش** تخلص لالہ ایشری پرشاد مترجم پوتھی گوپی چند۔

پیالا بھی وحدت کا تماشا دکھلاتا / جو ای مدہوش وصلت کا اگر ...

**مروت** تخلص پنڈت کشمیری پاس کرن عرف ناتھو جی ولد پنڈت بستی رام دکھنی باشندہ لکھنو شاگرد امانت

جب مجھے یہ چھوڑ لیتی ہیں تیغ جھلکی ہاتھ / تیغی شال اوڑھے ہی آب نہ حشر
دل ہی بستی جلی کا ٹھوکر لگا کی پاتو / خود جام ہی جو منہ سے لگا ہیں تو
دیتی ہیں جگر ان یہاں دھتا کہتا تھا / دریا جو دیکھ پا میر استناکی تھا
کرتی ہیں جگر ان تنگ جنا کا دکھتا تھا / ہمکو وہ سے جلا جو دیکھی لگا کی تھا
ادیس تنکی کا ہو غیر یار میں جسعد / دل اٹھتو تھا یہ یوسف لالی ہی زلیخا
تو آج کل چمن میں کالی لچک گئی / قدرت سے دانت تھا جو سنگ ...
تو ڑتی ہیں جسے لاکی گھر میں خدا کی تا تھا / آیا نہ جا کبھی ہی یار جا کی تا تھا
نازک ہیں ایسے میر رنگیں ادا کی تا تھا / آلی نہ ایک ہی میر بڈھی ہا کی تا تھا
چھپانا ان کو ایسے مروت لگا کی دل / غرت میر ہی جا تو از ...

**مریخ** تخلص جانکی پرشاد این جگل کشور سکنہ فرخ آباد وارد لکھنو شاگرد نواب عاشور علی خان بہادر۔

نظر آتی ہیں اگر آنکی بیمار آنکھیں / چشم روز ستی ڈراتا تو جو سر بار آنکھیں
جسکو دیکھا وہی دیوانہ بنایا تو نے / عشق صیاد کا یہاں رنگ بدلیجائیگا
کا وش عم سی یہاں تھی ہیں چشم بیمار آنکھیں / دیکھ او خانہ نشین نرگس دیوار آنکھیں
اوپر نراد فرالی ہیں تیغ نکالا آنکھیں / تیلی سیلی زد کھایا کرد سر بار آنکھیں
نظر آتی ہیں جو حسین یار کی بیمار آنکھیں / شعلہ عارض جانا کا نظارا ہوا
شوق دیدار سے لوگا کی علاج کرتے ہیں / کمر اوس کا نپی پا ندیہ جو حسین لگ...
ملک الموت کی لیکن کر دہیں جار آنکھیں / سینک لیتی جو کبھی طالب دیدار آنکھیں
کو ستی روز نکلتی ہیں وہ چار آنکھیں / گر ہی ہیں کتی دستی سر بازار آنکھیں
شکلی لگ گئی مریخ ادہر دیکھو تو / کسلی وقت ہیں حسین لیتی عشق بدار آنکھیں

**مست** تخلص قوم کہتری ساکن گوجرانوالہ ضلع پنجاب

گرہ کاکل کی ہیں تیغ لگی خم کرتے ہیں / بیٹھے ناگن سے لیے سفینے شکم کرتے ہیں
دخل کیا جرم کی تو قاتل جو حوادث ہو / لاکھوں مردہ ہوں جسے جسکو قدم کرتے ہیں

**مسرت** تخلص عوض رائے اور حال معلوم نہیں۔

**مسرت** تخلص شنکر ناتھ کایتہ شاگرد نصیر دہلوی۔

قرار و صبر سے دل سی روانہ ہوتا سینہ سے / کدہر یہ قافلہ جاتا ہے یارو لو خبر دیکھو

**مسرور** تخلص گردہاری لال حیدر آبادی شاگرد فیض۔

شاکر ہوں اپنی حصہ پہ مسرور روز و شب / جنت سے مجکو کام نہ نفرت سے ہے غرض

**مشتاق** تخلص ٹھاکر ادہا کشن ساکن سرجن نگر ضلع مراد آباد ٹھاکر گلاب سنگھ مشتاق کے استاد ہیں

ہم ہیں عاشق اوس بت زیبا کے / جسکی شکل ہی نظر آفاق کی

**مشتاق** تخلص منشی رام غلام ساکن ... شاگرد خادم

چاک دامان گریبان ہو تو کل اپنا دامن / ہی گلیکا ہار جیتی جی گریبا کی طرح
زاہد اپنی فکر میں ہے رند اپنی ذکر میں / میں تو ہوں مشتاق مشتاق جیتا ...

**مشتاق** تخلص لالہ بہاری لال بن دل سکھ رائے شاگرد مجذوب مقیم فتحگڈھ

| | | | |
|---|---|---|---|
| منہ تحیر سے اپنا تکتا ہے | آئینہ کو بھی ایک سکتا ہے | جھٹکے دیکر نہ یال سلجھاؤ | زلف پیچان میں دل لٹکتا ہے |
| جلد آؤ کہ کلبۂ مشتاق | چشم روزن سے راہ تکتا ہے | | |

**مشتاق** تخلص لالہ بہاری لال راقم اکمل الاخبار دہلی ولد لالہ من بہاون لال باشندہ دہلی شاگرد مرزا غالب

| | | | |
|---|---|---|---|
| یوں تیری سا ہتھ ہم میں دشمن کا نبھا | وہ اعتراض ہے کہ اوٹھایا نجائیگا | ہوگا اثر جو لیں تو خود جاں لینگے | مشتاق ہم ہی عشق جتایا نجائیگا |
| جہاں جا گئے وہاں انگڑائیاں لیں | یہاں پھیلائی ہو سنی کہانی | | |

**مشتاق** تخلص ٹھاکر گلاب سنگھ متوطن بسواڑہ علاقہ اودھ جو رڑکی کالج میں انگریزی کا علم تحصیل کرنیکے بعد عرصہ بیس سال سے سررشتہ نہر جمن میں ملازم ہیں اور آجکل دہلے سے دریاپور تک کے سب اوورسیر ہیں شعر کا شغل حکیم غلام مولی قلق کی صحبت سے بہم پہونچایا اور بقول ملسی درگاپرشاد صاحب نادر بدیہہ گوئی میں بہی قادر ہیں اور دس پانچ شاگرد بہی موجود۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مر بجان چھوڑ انگیہ ہونگی ہزار رونکے | تماشا دیکھنا آساں نہیں ہے رقص بسمل کا | ہو کے مشتاق اوس ستمگر کا | دل نے دکھا ہا نہیں کسی گھر کا |
| بیہ ترے در پہ جبیہ سائی کی | مٹ گیا سب لکھا مقدر کا | سبزہ آنے سے اوسکے حیراں ہیں | کہ حیران ہے بہار کی صورت |
| ولیکن یہ ہونگی ہوس ہتی ہے تو نسنگے | ہی لیے شوق سیسہ میں سر ترا کم | کس کس نے بیکسی کی کیا تھا سر حیف | رونیکو آیا ابر بہارے مزار پر |

**مشہور** تخلص پنڈت رادہاکشن دہلوی شاگرد حافظ قطب الدین مشیر۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| افلاس میں بہی دل بڑی نمکی لبت | داغوں کی درم اور بحر زرد رہے | کس سے ہے عیادت کی تمنا نہیں ہمکو | جو جاتا تکا ہو دشمن اوسی کیا کام ہے |
| گدر اپنا ہو پائے جہاں میں گرچہ سرجائے | نیا یا جائیگا وہ سرقد نسرین بلکتا | تجہی ہی زاہد کیا ہوگی جنت | نہیں بندہ میں کیا میکش خدا کے |
| گردشیاں بنایا لب جہتجائیگا | تیری نظر میں گلچین کا ہو کہاں ہم | کدہر کو آشیاں بکا ادہین کس شاخ پر ٹوٹ | ادہر تجلی سیا یا میں دہر گلچیں گلتا ہے |

**مشہور** تخلص بریلی کے کایتہ صاحب ہیں ایک حضرت ستے یا دو چونکہ تخلص مشہور ہیں مگر او حال بلکہ نام تک مشہور نہیں

| | |
|---|---|
| خونی ہے کون نہ اپنی مشہور تخلیص ہم | ملبکا یار سے آج بہار دیر دکنی ہیں |

**مشفق** تخلص راجہ جادو کشن بہادر رئیس کلکتہ شاگرد مولوی ظہور النبی محزون صاحب دیوان۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| خفتگان جا کہ ہیں جو بان ان میں فنا | ہی قیامت کا گمان سب کو قد دلدار | نیند تو آتی نہیں جو خواب میں کہلیں | حیف آتا ہی کبھی اوس پلہ بیدار پر |

**مصاحب** تخلص پنڈت مصاحب رام ابن پنڈت روپ چند ساکنہ دہلی۔

| | |
|---|---|
| راز دل فاش ہو گیا ظالم | آہ سوزاں و چشم پر نم سے |

**مضطرب** تخلص دوارکا پرشاد قوم کایتہ ساکنہ لکہنو شاگرد محمد عیسیٰ تنہا۔

| | |
|---|---|
| تری عدوں پرائے دم شماری | بہت اختر شماری کر چکے ہیں |

**مضطر** تخلص لالہ لچہمی پرشاد ابن بنسی لال فرخ آبادی شاگرد امداد حسین صفیر۔

ابھی آئی ہو ابھی کہتی ہو رخصت ہونا | اور ابھی کہیاں بیٹھ لو دم بھر جانا

**مضطر** تخلص پنڈت رام رائے ابن پنڈت شیو پرشاد تحصیلدار علیگڈھ ساکن دہلی۔

پہلو میں بہن یار تو کب چاہیے تن میں | کیا فایدہ ہوتی ہی جو مضطر لیے

**مضطر** تخلص پنڈت کنہیا لال پسر پنڈت بشن نراین ساکن دہلی محلہ املی۔

خنجر ای جلاد لے فولاد کا | سخت جانی وقت ہی امداد کا

**مضطر** تخلص کنور سین لکہنوی تحصیلدار پرگنہ ڈبائی ضلع بلندشہر شاگرد مصحفی۔

خلل انداز وہ وا کونسا غماز ہوا | کہ جواب خط مضطر قلم انداز ہوا
سوز جگر کو دیدۂ پرنم کو دیکہی | اِن آفتوں کو دیکہی ادہر ہم کو دیکہی
ابھی سے بیقراری ہے تو ہمسے | دل مضطر مقرر رات کاٹی

**مغموم** تخلص لالہ رام جس لکہنوی۔

کب ہمیں زندگی گوارا ہو | جب ترا غیر سے اشارا ہو
زیست ہو تب جب ادا سکایاں کو | یاد ہان یا نباہی گدا را ہو
چہوکر یاد دل ٹرتا ہی مجھی جون چھک | دلکا بچنا ساقیا اسو تیری ہاتھ سے

**مفتون** تخلص پنڈت لچھمی نراین ابن پنڈت گوردہن داس متوطن فرخ آباد شاگرد غالب۔

سامری آخر اسیر دام الفت ہو گیا | چشم فتانیں تری جادو کا سر پکڑا
آج اکی نازحال کے ڈہیر سے کیجیے | زندہ ہا ہیں کوئی عاشق جیا لیا
دیکہو دہاں یار کمر پر نظر کرد | کیا جواب سے دہن لا جواب کا
مفتون تلاش میں ہیں مرا ہون جو وجود | ہر آبلہ ہی پا تو کا شیشہ شراب کا

**مفتون** تخلص لالہ رگہوبر دیال ابن پربہو دیال متوطن فرخ آباد۔

کب بعد مرگ آکے ہمارہ ادہا ئینگے | جب زندگی میں آ نہ پوچھی خبر کبھی

**مقبول** تخلص جیکہار سے فرمان نویس سلطانی خوشنویس لاثانی ولد چھنی لال وطن بزرگوں کا مرادآباد ہے مقیم لکہنو محلہ نولستہ صاحب دیوان شاگرد منشی میٹہو لال زار۔

دیکہی یا دل گرا وس گل بیمار کا رخ | تا دم مرگ دیکہوں کسی گلزار کا رخ
لوگ کہتے ہیں قضا پتر کہتی ہی سے | زعفرانی ہو جب سے تری بیمار کا رخ
مست کیونکر نہ ہا شیشہ ہی مقبول بہلا | دیکہتا ہے وہ مدام اوس بت میخوار کا رخ
کل قضا آئی تو وعدہ دیدار آج | دیکہہ لینے دے ابھی پہر خدا یار کا رخ
بخت برگشتہ ہوا لیا جو لگا مجھسے | دین برگشتہ ہوا وس شمع خلق تلوار کا رخ
الہی کس سے ہوا ہے دو چار دل میرا | چپا نہ ہے سینہ میں سیماب دار دل میرا
بہت کہلائیگا گل کرچکوں سلامت ہے | دکہائیگا ابھی کیا کیا بہار دل میرا

**مقبول** تخلص جگیشر پرشاد تحصیلدار میونسپل راجی۔

جب وے کہتی ہیں میری بات یوں کہتے ہیں | سننے کیا تمسے کہا تم تو کہو کیا سمجھے

**مقبول** تخلص منشی چہوٹے لال مالک ومہتمم مطبع بوستان العاشقین شہر لکہنو۔

گیا گیسو دریائے چین سے گذر / نہ مقصد کا پر ہاتھ آیا گہر
ہوئی آتش جنگ افروختہ / ہوا خانہ آشتی سوختہ
چھپا گرد لشکر سے رخسار روز / تہاں ہو گیا مہر گیتی فروز

**متشی** تخلص بنایک پرشاد سررشتہ دار محکمہ سول جج لکھنؤ باشندہ بنارس طبیعت رسا ذہن عالی خداداد رکھتے ہیں چند سال ہوئے کہ آپ نے سند وکالت حاصل کی۔

اوس قمر نے جو پریشان کیے گیسو / ہو گئی دہر میں ہم طالع اختر گیسو
مکان عشق کی پہر دینی عجب کیا دل / گوش جاناں کی قرین ہو نہیں گر گیسو
روز روشن کیلئے شب کا بھی ہاتھ ضرور / ہے کے ظلمات بہیہ عارض جانان پہ تجھے
اسلیے حلق ہوئے ہو خطی پر گیسو / رکھتی ہیں بخت سا شل سکندر گیسو

**متشی** تخلص منشی کندن لال قوم کایتہ سکنہ الہ آباد غزلیں منشی دیو کی نندن بہر تخلص نے تذکرہ ہذا کیواسطے بہیجی تہیں اونمین سے یہہ شعر منتخب ہوئے۔

چلتے ہیں جو اٹھائے ہوئے دامن ادا سے / سایہ کی توقع تہی بال ہما سے
ابرو تہ لوح جبین تہی ہلال اور قمر / ہم جنس دو تو ہم نشین تہی ہلال اور قمر
محراب کہچوائی ہے تصویر اپنی یار نے / اس عقل پر صدقے ہین تہی ہلال اور قمر

**منعم** تخلص موہن لال شاگرد شاہ نصیر بیشتر فارسی کہتے تہے۔

کہیں کچھ یا ہے دلا آج قد یار نظر / کچھ قیامت کے سے آتی ہیں جو آثار نظر
دال اشارہ ابرو مطلع ہلالی ہے / ہے یہ آہ کا مصرعہ مقطع معالی ہے

**منعم** تخلص مکند لال قوم کایتہ شاگرد پنڈت نراین داس ضمیر تخلص روانہ نویس محکمہ صدر صدوری دہلی۔

ہو جدہر خرامان وہ پری پیکر گلگشت کو / ہر ایک کہیہ تہی کرتا تہا جنون ہے تہا

**موجد** تخلص منشی کالکا پرشاد خلف منشی بہگوان دین باشندہ لکھنؤ علوم ضروریہ سے آگاہ تہے عربی اور فارسی زبانمین خاصی دستگاہ رکہتی تہے ناظم دناثر بہی اچھے تہے اردو اور فارسی شعر خوب کہتے تہے اونکی ولادت سنہ ۱۸۲۶ع مین ہوئی تہی اور انتقال ۱۴ جولائی سنہ ۱۸۶۹ع کو مرض خناق سے ہوا اوایل مین سلطنت اودہ کے ایک معزز اہلکار تہے اخیر مین مطبع اودہ اخبار کے چند سال خوشنویس سے خوش نویسی مین یکتا تہے چنانچہ اونکے خط کی چہپی ہوئی کتابین بڑی قدر اور قیمت سے فروخت ہوتی ہین سنہ ۱۸۶۱ع مین مین نے اونسے ملاقات کی تہی جب کہ وہ ٹونک مین نواب محمد علیخان کے لئے مطبع نولکشور سے ایک کل چہاپہ کی لیکر آئے تہے اور وہان اونہین دنون مین صاحبزادہ احمد علیخان رونق تخلص کے مکان پر مشاعرہ ہوا تہا اوسمین اونہون نے اپنی غزل پڑہی تہی دہلی کے مشہور شاعر تنویر بہی اوس مشاعرہ مین موجود تہے اونہون نے اونکی بول چال اور بندش مضمون کو بہت پسند کیا تہا اور پہر موجد نے ایک فارسی قصیدہ بہی پڑہا تہا جو نواب صاحب کے لئے عید کی مبارکباد مین لکھا تہا اوسکے اشعار بہی بہت پرمضمون اور بامزہ تہے اونکی غزل سے مجکو دو شعر یاد رہے تہے سو یہان لکھتا ہون اور باقی تحقیقات اونکی معلوم نہین ہوئی تو گہ ایک قصہ مین نے منشی نولکشور صاحب کو لکھکر دریافت حال کیا تہا اشعار موجد یہہ ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| آپ پریزاد نسات کیجے | پر نہ کبھی ہم سے اوڑاکیجے | ایک ہی بیمار نہ اچھا ہوا | آپ مسیحا ہین ہوا کیجے |

**موجی** تخلص موجی رام خلف دیوان چہتر پت ملازم نواب حسین علیخان بہادر پسر نواب سعادت علیخان بہادر باشندہ لکہنو کایتہ سری باستب قانون گوئی قصبہ سانڈی شاگرد غلام ہمدانی مصحفی بڑے بزرگوار اور خوش فکر تہے سات دیوان اردو اور فارسی انکی تصنیف سے ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہتی گردسی آہ جو غریب لوٹکی یادن | شبنم دہلا رہی ہے تبسم چمن کے یادن | جوموں ہزار رہے تیشہ شیرین دہن کی یاد | دو چار بوسہ گر لب شکر شکن کے یادن |
| آیا نہ ٹہیک ہین ہمارے کوئی لیا | ہر سکو بعد بہی رہا ہر کفن کی یادن | آئی جو اوسکی آلی ہی گلشن فصل گل | بلبل نے جوم جوم لیے گلبدن کی یادن |
| وحشت وادنکی ساتہ وہ بہرا ہی جو گر کے | جائین اگر کہین غزال ختن کی یاد | جاونگا تیشہ لیکے سو بیستون کو | ہاتہ ہیر نگی سانے مری کٹ کو کہن کے یادن |
| ماتی نہ ایک بات سحر تک شب وصال | پیر اسیر نیاز تہا او ریمن کے یادن | کہولی جو دوستی زلف گرہ گہر کی سن | راہکے ماہتہ باندہ لی ہم کی یادن |
| | محشر کی دن سلیہ شفاعت کا ہو مجہے | موجی جو ماہتہ آئین حسین چمن کی یاد | |

**موزون** تخلص مہاراجہ رام نراین عظیم آبادی نایب صوبہ عظیم آباد شاگرد شیخ علی حزین نواب قاسم خان ناظم بنگالہ کے عہد مین بڑے نامی گرامی امیر اور حاکم صوبہ پٹنہ کے تہے بیشتر فارسی کہتے تہے اور اردو کم انکا مفصل حال اول جلد مین حوالہ قلم ہو چکا ہے اخیر مین نواب قاسم خان نے ظلم سے اونکو دریاے گنگ مین ڈبو دیا تہا۔

| | |
|---|---|
| ابر ہوگا تو تجالت سیتی پانی پانی | مت مقابل ہو مرے دیدہ خونبار ستی |

**موزون** تخلص چہتر سنگہہ کایتہ دہلوی نبیرہ منشی مادہو رام صاحب انشاء مشہور۔

| | |
|---|---|
| بیت ابرو کو ترے دیکہہ کے اہل سخن | جو ترے کوچہ سے نکلا سو غزلخوان نکلا |

**موہن** تخلص پنڈت موہن لال قوم برہمن سورج دہن سکنہ دہلی حال مقیم گوالیار اپنے کو ذوق کا شاگرد بتاتے ہین یہہ شعر اونکا منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص کے تذکرہ نادر الاذکار کی تقریظ سے لکہا گیا۔

| | |
|---|---|
| دیکہہ موہن اسکو با چشم بہار | غیرت گلزار ہے یہہ تذکرہ |

**مہاراج** تخلص راجہ ہلاس راے نواب حشمت خان کے دیوان تہے۔

| | |
|---|---|
| نکہر کو جو دیکہا ہے کبہی انکو ترے | رہتا ہی کہلا دیدۂ مہتاب فلک |

**مہجور** تخلص منشی شیو پرشاد متوفی پنڈت کشمیری باشندہ دہلی زمانہ غدر ۱۸۵۷ء مین ریزیڈنٹی راجپوتانہ کے میر منشی تہے اور آخر کار اوسی عہدہ مین جان بحق ہوئے آدمی بہت قابل او رسنجیدہ تہے اونکے بہتیجے پنڈت شو نراین جی عرصہ چودہ برس مین مصاحب راج ہین اور اونکے بیٹے پنڈت برج ناتہ اب منتظم سایرات راج میواڑ ہین اور لیاقت اونکی علم عربی و فارسی مین اول درجہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نظر آتا ہے پیچ و تاب مین سانپ | ہی وہ گیسو مری حساب مین سانپ | کسکی زلف سیاہ دیکہی ہے | رشک سے ہے جو پیچ و تاب مین سانپ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سیکنتی کا یہ رنگ ہے اوس بن | موج ہے ساغر شراب مین سانپ | اوسکی زلف سیہ کے حسرت مین | ہے نگہہ دیدۂ پرآب مین سانپ |
| زلف پہرتی ہے چشم گریان مین | جیسے پہرتا ہی کہین آب مین سانپ | زلف شبرنگ کی تصور مین | ہے نفس سینۂ کباب مین سانپ |
| شرم سے دود آہ سوزان کے | کیچلی سے ہوا حجاب مین سانپ | کون ظالم ہے خیمۂ دل مین | نظر آتا ہے ہر طناب مین سانپ |
| بزم مین آہ پیش جانان | دل کو ہر تار ہے رباب مین سانپ | دل جگر دود آہ سے ہین پر | ہوتی ہین خانہ خراب مین سانپ |
| کس کے کاکل کا وصف ہے مرقوم | ہوئی ہر سطر ہے کتاب مین سانپ | مرگئے ہم شمیم گیسو سے | تہا نہان آہ مشکناب مین سانپ |
| جان کو اپنی تری جبین جبین | ہو گئی حالت عتاب مین سانپ | آبلہ دل کا ہو گیا پردرد | ہے عجب جسم ہین حجاب مین سانپ |
| حسرت زلف جو لکہی مہجور | خط کے آیا میری جواب مین سانپ | ٹہوکر لگی جو پائی نگارین یار کی | مثل عقیق ہو گئی لوح مزار کی |
| | کب چین خاک مین ہے دل بیقرار سے | ہے برق جلوہ گر میری تربت غبار سے | |

**مہجور** تخلص راے بلاقی چند متوطن میرٹہ انکا ایک فارسی قطعہ تاریخ ختم کتاب مثنوی مخزن العشق منشی تلسی رام عزیز سلطان پوری مین دیکھا گیا

**مہجور** تخلص منشی جہاؤلال شاگرد موجی رام یہہ دو شعر انکے گلدستہ شعراے میرٹہ نمبر ۲۲ سے منتخب ہوئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یقین ہی قتل عدو کا اوٹہا گیا گر | ہوئے ہین کہان کے ہمارے گلو بیان محفوظ | ینہ ہگیا ایسا ڈنڈا جان نا لکا لا | بہہ ہاہے انکہہ سے تو کیا باقی قسمت |

**مہر** تخلص منشی مہرچند متوطن فرخ آباد۔ انکا تخلص منشی بہی تہا اس سبب سے کلام انکا بلا تخلص منشی لکہا گیا

**مینوش** تخلص منشی شیو سہاے خلف منشی دیبی پرشاد عزیز شاگرد نثار اللہ خان فراق۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جالی کی انگیا تری دیکہہ کے رشک پری | تا ہتہ ملے بطرح محرم اسرار نے | عرش سے یا لا تہارے گہر کی کر کے گئی | سقف گردون کی تہاری چہت سے ہوگئی |
| ہین نگینے نور سے غیرت لباس ماہ | برج ماہی آپکی بار دو کی بجلی ہو گئی | گہہ سر رستی ہین آگہہ سر ریحان جیا | اس چمن کے گرد مہندی کی ٹٹی ہو گئی |

**ناتوان** تخلص منشی منارام ولد منشی لکہپت راے خلف راے نہری رام قوم کہتری سرہندی یا شندہ دہلی جو طفلی مین ہی یتیم ہو گئے تہے مگر اپنے دادا راے ہردی رام کے ظل تربیت مین ایسی پرورش پائی کہ علم ہندی اور فارسی مین بخوبی روشن سواد ہو گئے اونکے دادا بڑے عالی ہمت اور فہمیدہ بزرگوار تہے اوہنون نے اپنے دست یا زد کی کمائیون سے اپنے بیٹا بیٹون اور پوتون کی اٹہارہ شادیان کین وہ ہندوستانی سرکارون مین معزز علاقون پر ممتاز رہے علم سیاق مین استاد زمانہ تہے کفایت ایسی کرتے تہے کہ با وجود کاروبار ملازمی کے ایک جزو یہہ روز کی کتاب نویسی کرتے تہے اور فارسی شعر بہی کہتے تہے چنانچہ اونکے پرپوتی منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص لکہتے ہین کہ اوہنون نے ایک مثنوی فارسی سکندرنامہ کی زمین مین شمرو کی بیگم کی تعریف مین لکہی تہی الا آنکہ وہ میرے پاس موجود نہین ہے ورنہ اوسکا نمونہ بہی لکہہ دیتا ''۔ ان راے صاحب نے سنہ ۱۸۰۹ع مین ۹۶ برس کی عمر مین رحلت فرمائی اور دوکان سے ایک ہنہ جاہ بجنتہ کے اپنے پس ماندون کے لئے باقی چہوڑی منشی منارام ناتوان اوسکے وارث ہوئے یہہ صاحب

پہلے پہلے تو نواب حمد بخش خان والی جہر کا فیروز پور وغیرہ اور بیگم شمرو اور نواب حسام الدین حیدر خان و نقیصدار شاہ اودہ وغیرہ کی ہندوستانی سرکار مین اہلکار رہے پہر انگریزی سرکار مین ریزیڈنٹ کی محرری کی لاہور مین دیوانی کے اظہار نویس رہے ایتالہ مین پیشکار کورٹ آف وارڈس ہوئے غدر کے بعد دہلی مین ڈاکخانہ کی محرری کی انجام کار تارک روزگار ہو کر خانہ نشین ہو گئے اور اس عالم مین انکے فرزند رشید منشی درگاپرشاد نادر نے آپکی خدمت گذاری کی قریب سمت ۱۹۲۵ کے انکا انجام بخیر ہوا آپکی طبیعت بہت موزون اور ذکی تھی شعر کی اصلاح کسی سے نلی اور اسپر بہی شعر نہایت صاف کہتے تھے ساٹہ ستر نظم اور نثر کتابین فارسی اردو اور بہاکہا اور ناگری مین ایسی یادگار ہین جیسے ادہیاتم راماین وشیو پران سکہ پرہونر کہنڈ کا ترجمہ فارسی نثر مین اور پہر انہین دونون کا ترجمہ نظم بہاشا مین اسم اسکند بہاگوت کا اور سنگاسن بتیسی کا ترجمہ اردو نظم مین بہارستان اور نگارستان گلستان اور بوستان کے جواب مین اور ایک دیوان دو سو غزلون کا انکے نادر العصر فرزند منشی درگاپرشاد صاحب نے پانچ سات رسالہ تو اپنے باپ کی تصنیفات سے چہپوا دئے ہین اور باقیماندہ کا ارادہ کر رہے ہین خدا راست لادے ایک رسالہ مرات المسایل عقاید ہندو دہرم مین نے بہی آپکی تالیفات سے دیکہا ہے جو نادر صاحب نے اپنی تصنیفات کے ہمراہ میرے لئے بطور تحفہ بہیجا تہا یہہ چند شعر انکی تصنیفات سے جو بہم پہونچے درج تذکرہ کئے جاتے ہین ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| دیا ہو نا توان تو پہیر دیجے | نہ دیجے دل کسیکو تا مقدور | اگر زر پاس ہو تو سبکو دیجے | نصیحت تلخ ہے ہرگز نہ کیجے |

سنگاسن بتیسی کے ترجمہ سے

| | | | |
|---|---|---|---|
| بہا ہم بہی بیہوش ہو کے | جیسے سنکے بیہوش ہوتے تہے سب | بجاتا تہا بین آکے اس جہین | غرض ماد ہو انل اوسی تہہ مین |
| | بیابان سنسان تہا بخود | جسے سنکے لہراتا دریا بخود | |

شعر اس غزل کا جو عکس یا تبدیل کی صنعت مین ہے یعنی جسکے چارون ارکان کو اولٹ پلٹ کر پڑھ سکتے ہین ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ہمکو نہین ہے تاب تجلی کہاں حجاب | ہمکو نہین ہے تاب تجلی کہاں حجاب | اے رشک آفتاب اُٹہا دو ذرا نقاب |

**نادان** تخلص منشی کامتا پرشاد خلف منشی دیواری لال رئیس قصبہ داود گنج ضلع ایٹہ قوم کایتہ سکسینہ ۱۹۰۵ سمت مین پیدا ہوئے پندرہوین برس مکتب سے اوٹہکر گوالیار گئے اور نوکر ہو گئے چنانچہ ابتک کار عالیجاہ مہاراجہ کے دربار اور ایک رئیس اعظم مہمیراو لکہا شمشیر جنگ بہادر کے یہان بخدمت اتالیقی ممتاز ہین اور ابتک مندرجہ ذیل کتب تصنیف کر چکے ہین ۔ مخمس کریما ۔ انشا ہے نقط فارسی ۔ ہفت گل قواعد فارسی مین ۔ بہارستان نادان ترجمہ مثنوی نیرنگ عشق ۔ اردو مین ۔ اور کچہہ ریاضی بہی جانتے ہین شعر کیطرف توجہ کم ہے مگر مضمون خوب خوب لکہتے ہین جو ہندوستان کے نامی گرامی اخبارات مثل اودہ اخبار وغیرہ مین چہپا کرتے ہین یہہ چند شعر انکے ترجمہ مثنوی غنیمت یعنی نیرنگ عشق

عزتر و شاہد اہل نظر ہے • جدہر دیکہا وہی وہ جلوہ گر ہے :: وہی ہر جا وہی ہر رنگ مین ہے • گلو مین بو ہے آتش سنگ مین ہے

**نادر** تخلص ربدہ میان نادر الحصر منشی درگا پرشاد خلف منشی ستارام ناتوان تخلص قوم کہتری باشندہ دہلی یہہ صاحب سمت ۱۹۰۹ مین رکہہ پنچمی یعنی بہادون دوم سودشی کو پیدا ہوئے انہون نے اپنا رایچہ بہی معہ الحکامات کے کتاب تشریح طالع نامہ مین بزبان فارسی چہپوایا ہے۔ انکے بزرگ نادر شاہ کے فتنہ مین سرہند سے دہلی مین وارد ہوکر ملازم سرکار شاہی ہوئے چنانچہ اکبر بادشاہ ثانی کے زمانہ تک ۳۰ روپیہ ماہانہ بطور پنشن انکو ملتا رہا اور پہر انکی والدہ کی بے پروائی سے بند ہوگیا انکے والد انکو تین برس کا چہوڑکر لکہنو کو چلے گئے اور آٹہہ برس بعد پہر آئے تو اونہون نے اوس وقت تک کچہہ علمی لیاقت پیدا نہین کی تہی اور لہو ولعب مین مشغول رہتے تہے اسلئے انہون نے ناراض ہوکر انکو تارکشی پر بیٹہا دیا تاکہ دستکاری سیکہہ جاوین مگر ہیری طالع نے انکو تارکشی سے نوشتخواند کے سلسلہ تک کہینچا اور رفتہ رفتہ انشا ابو الفضل تک بڑہہ کر پادریون کے مدرسہ مین داخل ہوگئے جہان ماسٹر مقرر ہوکر کچہہ حساب سیکہا مگر مدرس کی لیاقت علمی اپنے سے کم دیکہکر گورمنٹ کالج کی دوم فارسی جماعت مین جا شامل ہوئے وہان تین چار برس مین اول جماعت تک کی فارسی اور ریاضی کی تحصیل کی اور کچہہ عربی اور ناگری بہی پڑہی اور بعد ازان پیمایش تختہ اور پرنمیٹر سیکہہ کر رہتک کے ضلع مین پٹواریون کے معلم مقرر ہوئے اور بعد غدر ۱۸۵۹ء مین مدرس تحصیلی ہوکر ضلع گوڑگانوہ مین رہے وہان سے ضلع دہلی مین بدلی کراکر شاخ مدرسہ کے فارسی مدرس ہوگئے ۱۸۶۳ء مین مدرسہ تعلیم المعلمین عرف دستور التعلیم مین مدرس حساب مقرر ہوئے اور پہر مدرس ریاضی رہے ۱۸۶۴ء مین مصحح کتب ہوکر لاہور کے سرکاری چہاپہ خانہ مین گئے اور ۱۸۶۵ء مین مدرس ریاضی ہوکر دہلی مین چلے آئے اور کچہہ عرصہ تک اوس منصب پر بمشاہرہ پچاس روپیہ مقرر رہکر پنشن کی کہولی جو اب تک جاری ہے اور کتابون کے شغل مین اپنی اوقات بسر کرتے ہین راقم سے اور انسے اسی تذکرہ کے باعث خط وکتابت شروع ہوئی جب مین نے ماہ مارچ ۱۸۷۷ء مین اسکا اشتہار چہپوایا تہا تو نادر صاحب نے خود مجکو خط لکہہ کر اپنا اور چند احباب کا کلام بہیجا اور پہر ایک ہم ملت اپنی تصنیفات کا بہیجکر مجکو زیر بار احسان فرمایا اور جب سے اب تک ہمیشہ خط وکتابت اور ترسیل حالات واشعار شعرا ء دہلی وغیرہ سے یاد وشاد فرماتے رہتے ہین اور مجہہ سے زیادہ انکو خیال اس تذکرہ کی تیاری کا ہے دو بار میری ملاقات بہی دہلی مین اونسے ہوئی ہے آدمی بہت باوضع اور یار شاطر ہین اور آزادانہ گذر کرتے ہین ۔ القصہ یہہ صاحب جہان رہے نیکنام رہے ترقی پاتے رہے انعام لیتے رہے حکام اور افسرون کو خوش رکہا ماتحتون کو راضی کیا سرکار کا کام دیانت اور امانت کے ساتہہ اچہی طرح انجام دیا اور حاکمون سے حسن کارگذاری کی سندین لین انہون نے اب تک باوجودیکہ پچاس برس کی عمر ہوگئی ہے مجردانہ عمر بسر کی ہے اور زن وفرزند کیطرف میل نہین کیا ہے اور اپنے زادہ ہائے طبع بدیع کو اولاد سے کم نہین سمجہا ہے اور اپنی تصنیفات کے ذریعہ سے ہی اپنا نام اور ذکر خیر کا باقی رہنا خیال فرمایا ہے اور حقیقت مین یہہ فہم انکا بہت درست ہے

کہ سخن سے بڑہ کر کوئی یادگار زمانہ نہین ہو سکتا ہے۔ یہہ ابتک قریب چالیس پچاس کتابون کے لکہہ چکے ہین ازانجملہ مطلع المصادر و مطلع الصیغہ و مطلع العروض و مطلع القوافی و مطلع البلاغت و مطلع الالقاب الآداب و مطلع المناجات و شجرۂ عزت گلزار یعنے نسب نامہ خاندان تیموریہ تو فارسی زبان مین ہین ازانجملہ شجرہ اور پہلے اور پانچوین مطلع کا لب لباب بنام مطلع العلوم چہپ چکا ہے اور مطلع الحساب کئی حصون مین اور رسالہ حسابیہ مسمی بسوالات عجیبہ مع قواعد تجربہ اور جغرافیہ و تین حصہ جبر و مقابلہ وغیرہ کئی رسالہ زبان اردو مین تصنیف کئے ہین اخلاق ناصری کا خلاصہ کیا اور اسکو مع ترجمہ اردو فرہنگ لغات کے چہپوا دیا دکن کے شاعرون کا تذکرہ بنام گلدستہ نادر الافکار اور شاعرہ عورتون کے دو تذکرہ ایک چمن انداز اور دوسرا گلشن ناز تیار کئے اور چہپوائے قصہ ممتاز کا لب لباب بہی اپنی عبارت مین قلمبند کر کے چہپوا دیا شطرنج کا رسالہ مسمی بہ ہشت نغمہ لکہکر طبع کرایا اور کئی کتابون کو اردو سے انگریزی مین ترجمہ کیا۔ گلکٹ کے حق مین اکسیر نادر ایک رسالہ بہت اچہا لکہا ہے کچہہ تو چہپ گیا ہے اور کچہہ چہپ رہا ہے۔ ترجمہ نویسی کی طاقت اونکی اس شعر سے ظاہر ہے جو حافظ کے شعر کا ترجمہ ہے **شعر** تو سجادہ کو مے سے رنگ اگر پیر مغان کہدے ✦ کہ سالک باخبر ہوتا ہے راہ و رسم منزل کا۔ کسی شارح کا قول ہے کہ حافظ نے اس شعر مین یہہ معما باندہا تہا کہ سجادہ اور مے کے عدد جمع کئے تو دونو کے عدد (حبیب الاوابین) کے عددون کی برابر ہوگئے گویا سالک نے یہہ وظیفہ بتایا تہا کہ مصلے کو مے سے بہگونا کہا پس اس ترجمہ سے بہی یہہ ہی معما بدستور حاصل ہو سکتا ہے۔

انہون نے علم ادب فارسی مع عروض و قوافی کے مولوی امام بخش صہبائی سے حاصل کیا تہا شعر کی اصلاح کبہی منشی عزت سنگہہ عیش اور کبہی حافظ غلام رسول نابینا ویران اور کبہی مرزا قربان علی بیگ سالک وغیرہ چند استادون سے لی انکی نظم و نثر کے نمونہ بہی میرے پاس پہونچے ازانجملہ اردو اشعار یہہ ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اس ہی مین عقل شعرا ذہن کا ہے | بیت معنی مین ہین لگتی ہے مانڈ | اپنی قول و فعل پر کر تو نگاہ | کیا کہا تہا کیا کیا عیا حیف |
| جو چاہو دل لگی اپنی اسکی سیر کرو | جہان کا حال پہرلے کتنا لگی پہر | گر نہو دی بیم ہجران اور امید وصال | پہر تعلیم کو لی لاہوری قیمر [illegible] |
| واہ وا ایجاد جیا نان واہ وا | کیا تہا عہد و پیمان واہ وا | شکوہ نہ غیر کا نہ گلا اپنے کا مجہے | پہرنا پڑا ہے آپ ہی اپنا کیا مجہے |
| ہی نرالی طرز کا اپنا کلام | دین و دنیا سے نہین مجکو کام | ایک حفظ او شرات کا تہا آسرا | اور کا لیتا نہین ہرگز مین نام |
| بندہ لی دام ہون یار و سنو | رم رہا ہے تمین اپنے رام رام | اج رنگین شیشیان ہین جو چنی مین طاقین | مثل آنکی لعل و گوہر کہا آنکہ فاقین |
| جوانی ساری نادانی مین گذری | جو باقی تہی پشیمانی مین گذری | رہی پیری سو نومیدی مین گذری | شرع کی رات حیرانی مین گذری |

**نادر** تخلص گنگا سنگہہ ساکنہ لکہنو شاگرد میر حسن

| | | | |
|---|---|---|---|
| | قاصد تو اس بہانہ سے اوس پاس جائیو | یہہ اسکا خط ہے مجکو پڑا رہ سے پایا ہو | |

**نادم** تخلص رام دیال برادر حقیقی منشی ہیڈ و لعل زار کا ساکنہ لکہنوی شاگرد و قایم مقام اپنے بہائی کے تہے حال ہین

قضا کی اردو زبان کے بڑے استاد پرگو تہے۔

**ناز** تخلص منون لال ایک طفل نوخیز قوم کہتری شاگرد دوست اور ہمسایہ منشی درگاپرشاد صاحب نادر تخلص کا تہا جو نوجوانی مین ہی راہی ملک بقا ہوا یہہ دو شعر اوسکے ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| برا مانو مجہسے نہ صاحب خدارا | مین بندہ ممنون احسان تمہارا | تم اس ناز کا اپنے انداز دیکہو | مین مرتا ہون للہ نگہبان تمہارا |

**ناصح** تخلص چہاجو رام برہمن سکنہ قصبہ ہوڈل ضلع گوڑگانوہ جو قصبہ مذکور کے مدرسہ مین مدرس ہین شاگرد منشی درگاپرشاد صاحب نادر تخلص۔

| | |
|---|---|
| ایام نوبہار ہین ہون سبکو مبارک | پہولی پہلے اشجار ہین ہون سبکو مبارک |

**ناطق** تخلص جگناتہہ فرخ آبادی خلف لالہ لالجی اور حال معلوم نہوا۔

| | |
|---|---|
| جبتلک خانہ دل ورنہ آباد ہو | عمر بہر خاطر عشاق کبہی شاد نہو |

**ناظم** تخلص پنڈت شیو پرشاد ولد پنڈت نانک چند باشندہ لکہنو شاگرد امانت۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مانی نے جب نہ پائی میری دلربا کی تاہ | نازان ہوا تو دانتوں سے اپنی لگا کے ہاتہ | ٹکڑے کیا قلم سے گریبان کو غیرت نے | دامن لیا جو یار کا مینے بڑہا کے ہاتہ |
| دل چاک چاک ہو گیا شانہ کے پیچ سے | جب سے پڑا صنم تری زلف دوتا کے ہاتہ | اوس بادشاہ حسن کے سر پر کرون نثار | آجائے سلطنت بہی اگر صبح گدا کے ہاتہ |
| لٹکائی جا رہی ہے اوسی ریسمان کے | چوٹی دل حزین کی ہے زلف دوتا کے ہاتہ | | |

**ناظم** تخلص درگاپرشاد ولد چہوٹی لال باشندہ شمس آباد۔

| | |
|---|---|
| جو اونکی کاکل مرخکی ہین تیدا | اونہین کیا کام ہی شام سحر |

**ناظم** تخلص پنڈت کامتا پرشاد متعلم راج بہرت پور ابن پنڈت بدری ناتہہ لکہنوی۔

| | |
|---|---|
| کہلا ہر ایک تناسے دل جگر کی طوفان | باقی مجہی حسرت ہے کچہہ ای دیدہ ترا |

**نالان** تخلص دولہ رائے ابن بہجن لال قوم مہاجن سکنہ پونہانہ جو دوکانداری کرتے ہین شاگرد منشی درگاپرشاد نادر تخلص

| | |
|---|---|
| اپنی عداوتی کردن پہ یک کہ قتل | گر مجہی نالان قید رت دو ہی خدا |

**نالان** تخلص منو لال کہتری ساکن شاہجہان آباد۔

| | |
|---|---|
| کہتی ہین تیری گلیمین کیجا مارا گیا | دیکہو تو ای بیخبر جا کہین نالان ہو |

**نامی** تخلص لالہ سوہن لال کایتہ باشندہ دہلی شاگرد شاہ نصیر دہلوی۔

| | |
|---|---|
| دامن سے اوسکی جہاڑی جو پیکر تر گرد | آئی یہ بو کہ ہو گئی بوے گلاب گرد |

**نامی** تخلص منشی بلدیو داس ابن تہال چند کہتری اول اول سرکاری نوکری مدرسی وغیرہ اور اتالیقی بعض رئیس زادگان دہلی کرکے اب پشمینہ کی دلالی کرتے ہین عمر ساٹہہ سے اوپر ہے انکی چند عیدیان منشی درگاپرشاد صاحب نادر تخلص

نے بہیجی تہین اونمین سے ایک یہہ ہے —

قمار عشق مین بازی لگا کر | مین کہیلونگا صنم سے آج جی بہر | اگر جیتا ہوا عالم مین ممتاز | وگر ہارا فدا ہے جان او سر

**نثار** تخلص منشی سدا سکہہ خلف ستیل پرشاد باشندہ دہلی قوم کایتہ مقیم الہ آباد شاگرد سودا صاحب دوا دین اردو و فارسی رکہتا تہا مثنوی گذری اور ایک سوخت بہی کہا ہے منشی کستوری لال سابق منصف قنوج ان کے پوتے ہین —

ہمارا ہی دل جب ہمارا نہین ہے
کانون نے سنا جو کچہہ اونکو نکیا جا
زیادہ دلی اپنی اور اونکی بیکانی
ہجر مین عشق کی سوزش کا بیان کیجے

تو شکوہ ہمین کچہہ تمہارا نہین ہے
آنکہون نے جو کچہہ دیکہا تو دلکو بتایا
اور اپنی بیطلبی اونکی خفگی
شرح و تفصیل مین تا صبح زبان کیجے

لقب جسکا دل ہے وہ ہی گنہگار کا
یہہ سر بسر ہے سو کہ دل ہم صفت ہو رہا
یکطرف گلہ شکوہ یکطرف ملامت ہے
دلکو سمجہایا بہت آہ مناجات کیجے

یہہ کعبہ تو انکا مسلمانہین ہے
ناحق تہا گنہ کہتے تم اپنی کرم فرما
لوگونکی مذمت سے کیا سخت ندامت ہے
تمکو معلوم ہے اب زیادہ بیان کیا کیجے

**نجات** تخلص شنکر سروپ ابن لالہ رام سروپ متوطن کرادلی ضلع مین پوری مالک و مہتمم مطبع دلکشا واقع فتحگڈہ —

مہربان مجہہ پہ جو وہ خورشید سیما ہو گیا | آج روشن میری قسمت کا ستارا ہو گیا | ہو گیا طول شب ہجر مرض الکذار | لا دو و درد ہو عشق کی بیمار کیا
 | عشق جانکاہ تو من بجنین داشتم | این بان قدر تو ای غمکدین آم |

**نسبت** تخلص منشی رگہنا تہہ پرشاد متوطن شاہ آباد شاگرد مقصود عالم مقصود —

استخوان ہر ایک سوز غم سے جلکر رہ گیا | شمع کی مانند دل آتش سے پہلکر رہ گیا | یہہ مرقع ہی کسی کی حسرت دیدار کا | انکہین وا عاشق کی ہین او دم نکلکر رہ گیا

**نسیم** تخلص مرزا راجہ کیدار ناتہہ بہادر نبیرہ راجہ رام ناتہہ بہادر ایک متین تھے جو شاہی عزیز و کمین نثار کئی جاتے تھے اور پیشکاری نظارت دربار بادشاہی کی باپ دادون سے اونکے یہان چلے آتی تہی اور یہہ عزیز ہی مثل اپنے دیگر اعزہ کے شاعر تہے اور اس فن مین سعادت یار خان رنگین سے اونہون نے مشورہ لیا تہا عرصہ قریب ستر برس کے ہوا ہو گا کہ وہ مثل نسیم کے باغ جہان سے گذر گئے —

قتل ہاتہون سے ترے عاشق رنجور ہوا | درد کو روز کا تہا خوب ہی آزاد ہوا | ہی جب سے چہپا ہے ہمسے دل آرام ہمارا | پاتا ہے ہمین تب سے دل آرام ہمارا
 | مسی مالیدہ دندان یار کی بلکہیر ہین | تعجب ہے کہ مارے ابر مین کیونکر دکہی ہین |

**نسیم** تخلص پنڈت برجنا تہہ اکبر آبادی —

رہی ہے سینہ اسی آخشم اشکبار میں جح
لگائینگے نہ وہ جہاتی سے ہمکو یاد وہ شرم
ہوا کام مین آنا محال تہا کیونکر

تنگ ہے راہ دلا کسکے ہتہار مین جح
محل رہی ہے یہ کیون سینہ وفگار مین جح
ہنسی ہے حلقہ گیسو تسلیا مین جح
نسیم یا غمین جاتی گرہ جانکہان

کسیکو دیکہتے منظور ہو جو خار مین جح
تڑپی اونپہ بی اختیار جی نکلا
خضر ملے اوسی جسکو کہ تونی قتل کیا
ہر ایک گلمین رہے جا ہر ایک خار مین جح

تو آکی دیکہے یہان سیر چشم اکمین جح
کسیکے ہوتی نہین ہم سے خفا بغیر دم
بجا ہے اب ہے کبا مع آبدار مین جح

**نسیم** تخلص پنڈت دیا شنکر کشمیری اجہانی ولد گنگا پرشاد ایک جوان رعنا خطہ مردم خیز لکہنو سے تہے اونہون نے عنفوان شباب مین خواجہ حیدر علی آتش کی صحبت سے فکر سخن شروع کی اور اوسی تازہ سنی کے عالم مین مثنوی گلزار نسیم لکہی جو لاجواب واقع ہوی ہے کیونکہ ایک ایک شعر اوسکا مرصع ہے خیال کی تازگی مضمون کی باریکی زبان کی پاکیزگی کلام کی تازگی تلازمہ کی رعایت الفاظ کی بندش معنی کی ندرت اوسکے ایک ایک مصرعہ پر ختم ہے اور پہر لطف یہہ ہے کہ بحر چہوٹی سخن مختصر اور مطلب دسمین ایک جہان کا بہر دیا ہے گویا دریا کو کوزہ مین بند کیا ہے اکثر تعصب پسند آدمی اوسکی نسبت باتین بنایا کرتے ہین مگر جیب اونسے یہہ کہا جاتا ہے کہ مثل اوسکی کسی عمدہ اور لطیف کلام کی نشاندہی اردو کی زبان مین کرین تو پہر شرم کے مارے پانی بہرتی ہین اس کے سواے ایک یہہ بحث بہی اور چلی جاتی ہے کہ کوئی تو کہتا ہے کہ میر حسن کی مثنوی بدر منیر بہتر ہے اور کوئی کہتا ہے کہ گلزار نسیم کو اوسپر ترجیح ہے اور بعض بعض اصحاب دونوہی کو لاجواب بتلاتے ہین مگر مرزا غالب نے جو راے اس بارہ مین دی ہے وہ بہت اچہی ہے انصاف یہہ ہے کہ خوب انصاف کی کہی ہے یعنی کسی نے غالب سے پوچہا تہا کہ دونو مین کون بہتر ہے تو اونہون نے فرمایا کہ مثنوی میر حسن فصاحت است و گلزار نسیم بلاغت ہرچند کہ یہہ مثنوی شہرہ عام ہو گئی ہے اور کوئی ایسا ہو گا کہ جو اوسے نہ جانتا ہو لیکن پہر بہی ہم کچہہ شعر اوسکے اپنے تذکرہ کی زینت کے لئے درج کئے بغیر نہین رہ سکتے۔ لوگ کہتے ہین کہ اس مثنوی کا شہرہ مصنف کی زندگی مین ہی ہو گیا تہا اور بلکہ اوس سے مصنف کو نظر لگ گئی اور وہ عین نوجوانی مین دنیا سے چلدیا یہہ بات ظاہر مین تو ایک مبالغہ کی معلوم ہوتی ہے مگر باطناً اس سے ایک قسم کی ہمدردی اوس نوسیف مصر حسن معنی کی جوانمرگی ہی سی پائی جاتی ہے اور علاوہ اوسکے تذکرون کے لکہنے والون نے بہی اونکی بیوقت موت کا اکثر اظہار تاسف کیا ہے اور جو رلے مرزا قادر بخش صابر تخلص شاہزادہ دہلی مصنف تذکرہ گلستان سخن کی اونکے اور اونکے کاردست بستہ کی بابت ہے وہ ہم یہان لکہتے ہین ”ہو ہذا نسیم پنڈت دیا شنکر کشمیری نوجوان خوش ترکیب حسن خلق اور جمال ظاہر سے بہرہ مند تہا اگرچہ خود نسیم تہا لیکن پاے فکر اوسکا نسیم سے دو قدم آگے رہتا تہا اکیس بائیس برس ہوے کہ اونیس[۱۹] تیس[۳۰] برس کی عمر مین مثل نسیم و صبا کے دنیا سے گذر گیا ایک مثنوی گلزار نسیم نام قصہ گل بکاولی مین فصاحت و بلاغت و بلندی معنی کے ساتہہ اوس سے یادگار ہے“ غزلیات نسیم

ذلت ہے جو پہیلا کے بستر پہ تن بستر ہاتہہ
جیمین ہے کہون اوسنے کہ ہون دست نگر قضا
خورشید کی پیچہ سے اشارہ ہے کہ غافل
ساقی باقی جو کچہہ ہو لے لے
لیلے مین سلے نسے تجہے بنایا

یارب کبہی ہاتہہ کا بوسہ ست گرا ہاتہہ
وہ سنگی حیل ہو جو کہین لائے او دہر ہاتہہ
اللہ کیجانب کو اوٹہا وقت سحر ہاتہہ
باقی ساقی شراب دیدے
مجنون مجکو خطاب دیدے

کیا زر دہا ہاتہہ لگا سیمبر کو
بیچہ کر بن خورشید سے ایدہر کی پلکین
ساقی قدح شراب دیدے
اوس بت سے نہین سوال کچہہ او
اوس گل سے نسیم نہین تنگ

دل ہاتہہ سی لیجاتا ہی جو دوشی پر ہاتہہ
فرقت کی شب جاے جو دامان سحر ہاتہہ
مہتاب مین آفتاب دیدے
اپنے منہہ سے جواب دیدے
جو چلے ہے وہ بیحساب دیدے

| | | | |
|---|---|---|---|
| منت دلا کسیکی نہ اصلا اوٹھایئے | مر جایئے نہ ناز مسیحا اوٹھایئے | کسکا حجاب کسکی حیا اور کہاں کی شرم | پردہ سے ہاتھ ہاتھ سے پردہ اوٹھایئے |

مثنوی گلزار نسیم سے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| گل کا جو الم چمن چمن ہے | یوں بلبل خار نعرہ زن ہے | گلچین نے وہ پہول جب اڑایا | اور غنچۂ صبح کہل کہلایا |
| وہ سبزۂ باغ خواب آرام | یعنی وہ بکاولی گل اندام | جاگی مرغ سحر کے غل سے | اوٹہی نکہت سی فرش گل سے |
| تہی دہونڈتی جو آنکہہ ملتی آئی | بر آئینۂ چشم حوض پائی | دیکہا تو وہ گل ہوا ہوا تہا | کچہہ اور ہی گل کہلا ہوا تہا |
| گہبرائی کہ ہیں کدہر گیا گل | جہنجہلائی کہ کون لے گیا گل | ہے ہے مرا پہول لیگیا کون | ہے ہے مجہے خار دیگیا کون |
| ہاتہہ اوسپہ اگر پڑا ہمیں ہے | بو ہوکے تو گل اڑا ہمیں ہے | نرگس تو دیکہا کدہر گیا گل | سوسن تو بتا کدہر گیا گل |
| سنبل مرا تازیانہ لاتا | شمشاد ہمیں سولی پر چڑہاتا | تہرائیں خواہیں صورت بید | ایک ایک سے پوچہنے لگی بہید |
| نرگس نے نگاہ بازیاں کیں | سوسن نے زبان درازیاں کیں | پتا ہی پتہ کو جب نہ پایا | کہنے لگی کیا ہوا خدایا |
| اپنوں میں سے پہول لیگیا کون | بیگانہ تہا سبزہ کے سوا کون | شبنم کے سوا چرانے والا | اوپر کا تہا کون آنے والا |
| جس کف میں وہ گل ہو داغ ہو جائے | جس گہر میں ہو گل چراغ ہو جائے | بولی وہ بکاولی کہ افسوس | غفلت سے یہ پہول پڑی اوس |
| آنکہوں سے عزیز گل میرا تہا | پتلی وہی چشم حوض کا تہا | نام اوسکا صبا نہ لیتی تہی یوں | اوس گل کو ہوا نہ دیتی تہی میں |
| گلچین کا جو ہاتہہ ٹوٹتا | غنچے کی بہی شتہ سی کچہہ پہوٹتا | او خار ترا پڑا نہ چنگل | مشکیں کسیں نہ تونے سنبل |
| او باد صبا ہوا نہ بتلا | خوشبو ہی سنگہا پتا نہ بتلا | بلبل تو چہک اگر خبر ہے | گل تو ہی مہک بتا کدہر ہے |
| لرزاں تہی زمین یہ دیکہہ کہرام | تہی سبزہ سے راست مو بر اندام | اوتکی لب جو پہ رکہہ کے شمشاد | تہا دم بخود اوسکی سنکے فریاد |
| جو نخل تہا سو چمن کہڑا تہا | جو برگ تہا ہاتہہ مل رہا تہا | رنگ اوسکا غرض لگا بدلنے | گلبرگ کتے لگی وہ ملنے |
| بدلی کی انگوٹہی وہ ملی پائی | دست آویز اوسکی ہاتہہ آئی | خاتم تہی نام کی نشانی | انسانکی دست برد جانی |
| ہاتہوں کو ملا کہا کہ ہیہات | خاتم بہی بدل گیا ہے بد ذات | جسنے مجہے ہاتہہ ہے لگایا | وہ ہاتہہ لگے کہیں خدایا |
| عریاں مجہے دیکہہ کر گیا ہے | کہال اوسکے جو کہینچے سزا ہے | یہہ کہہ کی جنون میں ہو غضبناک | خون رو کی لباس کو کیا چاک |
| گل کا سا لہو بہر اگریبان | سبزہ کا سا تار تار داماں | دکہلا کے کہا سمن پری کو | اے چین کہاں بکاولی کو |
| تہی بسکہ غبار سے بہری وہ | آندہی سی اوٹہی ہوا ہولی وہ | کہتی تہی پری کہ اوڑکے جاتی | گلچین کا کہیں پتا لگاتی |
| ہر باغ میں پہولتی پہری وہ | ہر شاخ پہ جہولتی پہری وہ | جس تختہ میں مثل باد جاتی | اوس رنگ کی گل کی بو نہ پاتی |
| | بیوقت کسیکو کچہہ ملا ہے | بیتہ کہیں حکم بن ہلا ہے | |

**نشاط** تخلص لسیری سنگہہ عرف بسنت سنگہہ کا بیٹہ فرزند سدا سکہہ داس متصدی دفتر خالصہ شریفہ بادشاہی ملی شاگرد نا[illegible]

| | | | |
|---|---|---|---|
| کوئی تڑپی بیمار چشم کا اور کوئی مسکا | تیری کوچہ میں ہے گرم آج ہنگامہ قیامت کا | پاؤں تک دسترس کہاں ہے نشاط | ہاتہہ سے ہاتہہ لگ نہیں سکتا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہو اجازت تو ذرا لیجئے دم سایہ مین | تیری دیوار کی اے ہو مجھ سا ہم سایہ مین | تڑپون ہون دیکھی کو وقت آخری ہے | وہ آیا نہ آئی یاد بلا تو دیکھو |
| بستان نقش قدم یان نشاط جم بیٹھا | اوٹھی ہے کب وہ اوٹھائی سے تو مرا [illegible] | اپنے ہاتھون سے ملکے مہندی تم | عبث کرتے ہو پائمال ہمین |
| تاو کہاتا ہے دیکھکر شب وروز | زلف کا تیرے بال بال ہین | خیر ہے کیونکہ لے آپ نہ تہا | آج آپکا احتمال ہمین - |
| گر مٹانے سے کہین نقش نگین مٹجاے | تو نوشتہ ہی میری لوح جبین کا مٹجاے | آشنائی تجہہ سے کی کیا تجہہ نادان | دوستی میری ہی آخر دشمن جانی ہوئی |
| نتہہ کی حلقہ کا دیکھکر عالم | ناک مین آرہا ہے دم میرا | اے تو ہم نہ پہرے پاس فانسی آئے | جو کیا تمنے سو تم یاد خدا سے آئے |

جیسے چاہے ہو دل اپنا قیامت تو بعوض ہے — پری ہے جو ہی تصویر یہ محبوب [illegible]

**نشاط** تخلص لالا جودہیا پرشاد فرخ آبادی خلف لالہ ایسری پرشاد -

فلق دیا س غم و رنج و لم و دو بلا — اور کیا عشق سے ہاتھہ ایہ آیا آبلا

**نشاط** تخلص راے تلجا پرشاد حیدر آبادی خرابجی تہے اور صلاح شعر کی میان فیض سے لی چنانچہ یہہ شعر اونکا ہے

محو بتان ہون مین کسی لیلی کو یاد میں — صحرا وطن ہے مجھی گہر سے غرض نہین

**نشاط** تخلص بابو ہرگوبند سہاے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا او ہتین میرا گلہ یاد آیا | شکر ہے کچہہ تو بہلا یاد آیا | چاندنی برق ہوی شب جو ہمین | خندہ مانگا یاد آیا |
| | بت بے مہر شب فرقت مین | یاد آیا تو خفا یاد آیا | |

**نصرت** لالہ گوبند رائے کایستہ دہلوی شاگرد نصیر -

کمر کا خیال اوسکے جب آگیا — تو سب نے کہا یہہ عدم کو چلا

**نصیر** تخلص ارجن سنگہہ ولد بدہ سنگہہ داروغہ توپخانہ راجہ سیتہر شاگرد محمد عسکری انگر مقیم فرخ آباد -

یہہ کالی گہٹا اندہیری یہہ سماں — کیا بحر مین تڑپاتی ہین سایہ تیرہ

**نظیر** تخلص پنڈت گیت رلے شاگرد نصیر -

کیا زرد ہوئین عشق کے آزار سے آنکھین — ہم چشم ہین یہ نرگس بیمار سے آنکھین

**نکہت** تخلص منشی ماتا پرشاد لکہنوی برادر منشی رام دسہاے تمنا ایک اچہے شاعر ہین مگر انکا کلام سوائے ایک قطعہ تاریخ کے جو گلزار فرہنگ مصنفہ حضرت تمنا مین درج ہے ہمارے دیکہنے مین نہ آیا -

**نور** تخلص منشی دہرم لالہ ہرچند قوم بقال سکنہ پونہ ضلع میوات شاگرد منشی درگا پرشاد صاحب نادر یہہ حضرت بزازے کی دوکان کرتے ہین اور یہہ چند شعر اونکے طبعزاد بطرح حکام سررشتہ تعلیم ہین -

| | | | |
|---|---|---|---|
| نام والا کردن مین کیا اچہا | جلتے ہین سبہی صغار و کبار | آپ فرمانروائے ہند ہوے | زیر فرمان سب ہوے سردار |
| | راز یا کی چہتے ہے خفی و جلی | دل انور یہہ کہل گئی یکبار | |

**نہال** تخلص لالہ چندی سہاے خلف راجہ جیالال سکنہ میرٹھ یہہ شعر اونکا گلدستہ شعلہ میرٹھ سے اخذ کیا

خالق نے بنایا ہے نہال اونکو وہ لسان | شاعر سبھی ہین پر کی اوڑاجاے ہین معشوق

**نہال چند** سکنہ لاہور انکی تصنیفات سے قصہ گل بکاؤلی یادگار ہے اور یہہ چند شعر اوس سے منتخب ہوئے۔

سینہ مین سرنگ تو لگاکر | دل مفت مین لیگیا چرا کر
گو سیر ہوا نہ تو یہ مانا | اس شہد کا پر مزا نہ جانا

دیکھا نہین گو نگاہ بھر کر | پر آنکھ پڑی ہی ضرور لب پر
جو نقد تھا اوسکو لیگیا ہے | صندوق فقط یہان پڑا ہے

**نیاز** تخلص لالہ راجارام این جگناتھ باشندہ بھگونت نگر۔

ہو لکہی نہین کرباد کبہی یاد تجھے | کر دیا اوسکی فراموشی نے برباد تجھے

**نسیان** تخلص منشی ماتاپرشاد خلف منشی پورنچند قوم کایتہ شاگرد منشی جنگر دیال فرحت نوجوان رنگین ادا رنگین طبیعت ہین۔ ہُمری اور ٹپہ بہی کہتے ہین اونہون نے الہی فسانہ عجایب کو بول چال مین نظم فرمایا ہے۔

وہ بیٹھی میری بغل مین منہ چھپاے ہوے | جھکی ہوئی ہے سمٹے ہوے لجاے ہوے
ہین رہتین مژگان لال اپنی کہینچے | در پس پر قواعد صفین جماے ہوے
دونون انکھون کا آپنے دلمین دیا بسا | دیکھی ایک گھر مین دو بیاہین

چمنمین کسکی سلامی کا اہتمام ہے آج | کہ سرو دوش پہ چادر جماے ہوے
چشم بد دور اب ہم ایسے زار ہین | وہ ہمارے طالب دیدار ہین
آبلہ سے خار کو کرتے ہین دور | ہاتھ اپنے پاؤنکی غمخوار ہین

کاٹ دیتی ہین وہ ہماری بات | تیغ کی سی زبان پائی ہے

**نیم چند** مصنف گل و صنوبر اور حال معلوم نہین ہوا اور یہہ چند شعر اونکے قصہ تذکورسے لکھے گئے۔

چاک پیراہن کو اپنے تا بدامان کیجیے | جی نہین لگتا کہین سیر بیابان کیجیے
لب لال گلبرگ یا قند ہے | زبان جسکے اوصاف مین بند ہے

**واصف** تخلص لالہ لال سنگھہ سکنہ میرٹھ شاگرد فایق یہہ شعر اونکا گلدستہ شعراے میرٹھ ممنز اسے لیا ہے

نزدیک تھا جو اوڑ آئی وہ پاک نفس | گھبرا کے جان تن سے نکل جاے زار آج

**واصف** تخلص لال سنگھہ برادر اکبر ٹھاکر گلاب سنگھہ مشتاق رڑکی مین رہتے ہین نقشہ کشی اور طب کی علم سے ماہر ہین وہان انسے بہت لوگونکو فیض ہے کیونکہ بیمارون کو دوا مفت اپنے پاس سے تقسیم کرتے ہین اور مشورہ سخن کا مظفر حسین فایق سے لیا ہے یہہ چند شعر اونکے حضرت مشتاق نے بہیجے تہے سو یہان درج کئے جاتے ہین۔

بجز ذبح صیاد کیا جانتا ہے | چھری کی تو جوہر گلا جانتا ہے
سمجھتا ہے صلوٰۃ کا لیکو عاشق | تری کو سنی کو دعا جانتا ہے

میری خرج کو دیکھہ کہتی ہے خلقت | کہ واصف تو کچھہ کیمیا جانتا ہے

اور پہر تہی جوانی کی دن تو مین گیا ہیچ | خدا بخشی اور وضو جو الم کو غین اودہتا
زاہد انہوں عبادت کیجے ہو سیہ زنو | کارخانہ ہین عنایت کیجے عبادت کیجے

**واصل** تخلص درگاپرشاد خلف لالہ گنگاپرشاد متوطن کول مقیم فتحگڈہ۔

واصل اب بستی کیا ہمکین ہم امید | ہر وقت دیکھتی ہین وہ ترچھی نگاہ سے

**والہ** تخلص فیض آباد کے ہندون سے ایک شخص کا ہے اور دہلی مین ہی گئے تھے ۔

اعجاز لب سے سکا دم عیسی سی کم ہین
وہ بچہ سمین یدِ بیضا سے کم نہین

معدوم کو کیونکر کوئی ثابت کرے واللہ
مضمون کمر یار کا عنقا سے کم نہین

**وحدت** تخلص جمعیت راے قوم کایتہ سکنہ میرٹھ ۔

ہر دم ہی عندلیب کو اب غم نا لگی
فصلِ بہار آئی ہوا اسکو ہوا لگی

**وحشی** تخلص کشمیری ناتہہ ولد گوپی ناتہہ دہلوی ۔

جو سر اوٹہاتی تہی کبہی آگی ہماری
اب وہی پہر کرتی ہین تہہ او کو اکرٹنے

**وحشی** تخلص لالہ کنہیا لال قوم کایتہ خلف لالہ منگل سین نوجوان طرحدار خوش گفتار رشتہ دارون حکیم سکہانند رقم تخلص سے ہین تعلیم دہلی کے مشن اسکول مین پائی اور پہر شاہجہانپور مدرسہ گورنمنٹ مین فارسی کی مدرسی کی اب صیغہ ریلوے مین ملازم ہین شعر کی اصلاح چندروز منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص سے لی ہتی یہہ شعر اونکا ہے ۔

شتیاق کو کاٹی ہین ہم ستارے گنتے
جو تو پہر آئی تو پیارے پہرین آہا دن

**وحشی** تخلص پنڈت کشمیر ناتہہ ساکن دہلی ایک غزل انکے صاحبزادہ بشیشر ناتہہ بصیر تخلص نے بہیجی تہی اوسمین سے یہہ چند شعر منتخب ہوے ۔

ہم اپنے جوش چشم تر کو دیکہتے ہین
حباب یان فلک فتنہ گر کو دیکہتے ہین

کہان کا خوف کسی الش او کیسی جا
یہہ گلعذار فقط اتو زر کو دیکہتے ہین

یہ جوش آتا ہے عنقا کی یاد لائین پر
کبہی بہار جو موئے کمر کو دیکہتے ہین

**وصف** تخلص بیتی یادہواین مولچند شاگرد مقصود عالم ۔

ایک شب بہی تو میری گہر مین آکر رہگیا
داغ یہہ دل مین ترا اے ماہ پیکر رہگیا

**وصفی** تخلص لسے سوبہارام ولد دیبی پرشاد باشندہ لکہنو قوم کایتہ سکینہ والد منشی شیو پرشاد دہی منیجر کارخانہ

امید وصل مین تیری کوئی بیٹہا ہے
مٹا یا کچہہ قسمت کا لکہا آگو سلین

دلِ الیت او سدم کیسے کہا تا ہے گل
جو شکر بات کرتا ہے کبہی غنچہ دہن اپنا

نہیں سیح نے ہین بہشت کس کبہی ہم عیر صفی
سلائین سوزن عیسی کبہی کفن اپنا

**وفا** تخلص راجہ نول راے انجہانی قوم کایتہ سکینہ نواب صفدر جنگ منصور علیخان بہادر وزیر محمد شاہ بادشاہ کے دیوان تہے اور جب وزیر موصوف نے روہیلون کا ملک فتح کیا تو اونکو وہان صوبہ دار رکہا تہا ۱۱۶۲ھ مین روہیلون نے متفق ہوکر اونکے اوپر لشکر کشی کی اور وہ بہادری کے ساتہہ اونکا مقابلہ کرکے اپنے ولی نعمت کی بندگی مین کام آئے فارسی اور اردو مین شعر کہتے تہے چنانچہ دونون زبانون مین صاحب دیوان گذرے ہین اونکے چہوٹے بہائی گلاب راے امیر الامرا نواب نجیب خان بہادر کے دیوان تہے ۔

بکہرے گوئی زلف کو اپنی جو آئے فنا
پہر آہ کسطرح ملے میل شرارِ دل

کہنی لگا وہ سنکی مرا نالۂ وفا
یارب حیا رہیگا یہہ ہمار کب ملک

**وفا** تخلص لالہ سنکر لال الہ آبادی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| رہی نہ میری پاس ترے غبار دل سے | یاں ہے فقط بچا نجہ نام خدا کا | جبتک کہ ہی جان فدا تیری گلی ہو | لازم ہے رہے ورد زبان نام خدا کا |

**وقار** تخلص منشی نونداراے شاگرد منشی ہیڈو لال مرحوم متخلص راز کاینہ سکسینہ قدیم باشندہ لکھنو اکثر کتب انکی تصنیفات سے ہین منجملہ لائجی بہادر جرنیل کے بہائی اور ماموں زاد بہائی راجہ الفت راے بہادر بخشی الممالک سلطنت اودہ کے ہین نہایت خلیق و کاربرار اور اب پنشن دار انگریزی ہین لکھنو کی خوش قدری و خوش پوشی اور خوش وضعی انکی ایجاد ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نظر دلستی مہر دشمنے گرایا کہا ہے مجھے | نیچا دکھا رہا ہی فقط آسمان مجھے | گرہون غبار راہ کہین ہے ہوا مجھے | سمجھے فلک زمین مین آسمان مجھے |
| عیسی نے ہی جو کیا معجزہ عیان | منہ کو چھپایا دیکھ جو ہو چہرہ نہان مجھے | کہٹکا ہی تری قریب کا ہے یہان ہون | کھٹکے مین یاند ہی جو کہین باغبان مجھے |
| اولنا اثر ہے دلی ہین سمجھے دیکھکر | زردی ملی تو صفت زعفران مجھے | مین ہی ملونگا جہک کے جو تم ایتنہ بنے | تھے بنایا تیر تہین ہے کمان مجھے |
| کہنداؤن جھر گرتو ابھی کندہ قبر ہو | خواہش جو نام کی ہو کرین نشان مجھے | تہہر احلی ہین انکھین ہے تہہر مین تہہ مین | کیا سکل ہے بنگا عشق بیان مجھے |
| ہی بائیل زردل وہ غبار خط | کرتی ہی گرد گردش کلا روان مجھے | ابی نور عین وہ ہی خمہ داشت تھے | آنکھین وہ کھلا ہے ترا پاسبان مجھے |
| دکہا کمرتہ ماتہ جو جیا ہے ہم آغشتی | یوسف کی تذکرہ مین کہا باد بان مجھے | انکھو نسی پوچھ لو نہین سچ کہا ہون | تحقیق کرلو دلسے ہے شغل فغان مجھے |
| جشنت بلند پایہ ہی فنا دکی ہین | تحت ہے ان ہے دشت مین یک گرد باد | جاتا نہین ہے رسے جلد ہو کر جائیان | آتا نظر ہی تفرقہ جسم جان مجھے |
| موسم فراق کا ہی سرسبز ہین زخم تن | دکھلا رہی ہے لطف بہاران خزان مجھے | قاتل ملزب ہو گئی ویانی تری | مچھلی کیطرح جو تو جلا ہی تیان مجھے |
| ہوتا وقار تم سخن مین ہیر فروغ | دیتا ہر نگ شمع جلا گر زبان مجھے | نافہ بوسہ عارض ہین سر گیسو | دولت حسن ہین یا نہ سر گیسو |
| کھینچکر شانہ نے پہنچایا شانہ تک | وہ پری کیون اوڑتی ابتو ہے گیسو | کالی ناگی گھٹا دم مین برد ہوئے | تم کرو غسل ابھی رسا نیکے گو گیسو |
| جلد عنصر بچا ہین نہ طوس خمسہ | بار بار اتو کیا کرتے ہین بند گیسو | پھول سو نکے بنا دیگی گر پھولونکو | مشک سے دونگی بناتے تر لاؤ گیسو |
| شکنو جو ملتے ہی پیمی تی شراب | ہوگیی عکس فگن کیا سر سلو گیسو | حشر مین ہی جہنگے جب چال سیہ کاریکا | بیٹھا ہونگا دکھا کر وہ مرگیسو |
| نکلو جا ہی نسکل پائی گرمدہ کی لئے | عرق رخسے سوی آنکھ گہو نکر گیسو | شمع گرہو تری ہمسر تو دہوتن اوڑ جائی | ہی دلون شمع کے پیچ ترے سر گیسو |
| بل بہت کرتے تہی بے لکی شرابی | باندھی شاطتی بل دیکے برا گیسو | مشکنافہ ابھی بچائیگا غنچہ تر اب | ابھی کرونگی بہو کو بعطر گیسو |

| | |
|---|---|
| تر ہو گئی مسی تری لبکی شراب سے | حیران ہون آب ہپکگی حباب ہے |

**وقار** تخلص اجہ کشن کمار خلف راے پردامن کشن رئیس مراد آباد قوم کایتہ سہری باست تعلقہ دار اضلاع مراد آباد و بداؤن وغیرہ ہین انکے مورث اعلی کو محمد شاہ بادشاہ دہلی نے سرفراز فرمایا اور عہدہ وکالت پر مراد آباد مین قیام بخشا اوسوقت سے مراد آباد مین قیام ہوا انکے جد امجد لالہ آتما رام نواب آصف الدولہ بہادر کے عہد مین خدمت جلیلہ نیابت چکلہ داری چودہ محال بجنور پر سربلند ہوئے اور جب یہ سلکہنڈ کا ملک نواب سعادت علیخان بہادر نے کمپنی انگریز بہادر کو دیدیا تو راے موصوف کو عہدہ منشی عدالت دیوانی پر کہ اوسوقت یہہ ہی عہدہ نہایت درجہ کا تہا سرفراز فرمایا۔

